وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

# القرآن الکریم




اُردو لفظی و بامحاورہ ترجمہ کے ساتھ

28

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّيْ عَلٰي رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰي عَبْدِهِ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ہوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علیٰ ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق ازسرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں دیگر افراد کے علاوہ مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں ستائیس پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ اٹھائیسواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔ آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

دسمبر 2021ء

# سُوْرَةُ الْمُجَادَلَةِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ ثَلَاثٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّثَلَاثَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ المجادلۃ مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی تئیس آیات اور تین رکوع ہیں

| الرَّحِيْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰهِ | بِسْمِ |
|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | اللہ | نام کے ساتھ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| زَوْجِهَا | فِيْ | تُجَادِلُكَ | الَّتِيْ | قَوْلَ | اللّٰهُ | سَمِعَ | قَدْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کا خاوند | بارے میں | وہ تجھ سے بحث کرتی ہے | وہ جو | بات | اللہ | اس نے سنا | یقیناً |

قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا

یقیناً سن لی ہے اللہ نے اس کی بات جو اپنے خاوند کے بارہ میں تجھ سے بحث کرتی

| تَحَاوُرَكُمَا | يَسْمَعُ | اللّٰهُ | وَ | اللّٰهِ | اِلَى | تَشْتَكِيْٓ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم دونوں کی گفتگو | وہ سنتا ہے | اللہ | حالانکہ۔اور | اللہ | طرف | وہ شکایت کرتی ہے | اور |

وَتَشْتَكِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۖ وَاللّٰهُ يَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا ؕ

اور اللہ سے شکایت کر رہی تھی جبکہ اللہ تم دونوں کی گفتگو سن رہا تھا۔

| نِّسَآئِهِمْ | مِّنْ | مِنْكُمْ | يُظٰهِرُوْنَ | اَلَّذِيْنَ | بَصِيْرٌ | سَمِيْعٌ | اللّٰهَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کی بیویاں | سے | تم میں سے | وہ ظہار کرتے ہیں | وہ لوگ | گہری نظر رکھنے والا | بہت سننے والا | اللہ | یقیناً |

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ ② اَلَّذِيْنَ يُظٰهِرُوْنَ مِنْكُمْ مِّنْ نِّسَآئِهِمْ

یقیناً اللہ ہمیشہ سننے والا (اور) گہری نظر رکھنے والا ہے۔ تم میں سے جو لوگ اپنی بیویوں کو ماں کہہ دیتے ہیں،

| وَلَدْنَهُمْ | الّٰٓـِٔيْ | اِلَّا | اُمَّهٰتُهُمْ | اِنْ | اُمَّهٰتِهِمْ | هُنَّ | مَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے انہیں جنم دیا | وہ جو (جمع) | مگر | ان کی مائیں | نہیں | ان کی مائیں | وہ | نہیں |

مَّا هُنَّ اُمَّهٰتِهِمْ ؕ اِنْ اُمَّهٰتُهُمْ اِلَّا الّٰٓـِٔيْ وَلَدْنَهُمْ ؕ

وہ ان کی مائیں نہیں ہو سکتیں، ان کی مائیں تو وہی ہیں جنہوں نے ان کو جنم دیا۔

| وَ | اِنَّهُمۡ | لَیَقُوۡلُوۡنَ | مُنۡکَرًا | مِّنَ | الۡقَوۡلِ | وَ | زُوۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً وہ | ضرور وہ کہتے ہیں | ناپسندیدہ | سے | بات | اور | جھوٹ |

وَ اِنَّهُمۡ لَیَقُوۡلُوۡنَ مُنۡکَرًا مِّنَ الۡقَوۡلِ وَ زُوۡرًا ؕ

اور یقیناً وہ ایک سخت ناپسندیدہ اور جھوٹی بات کہتے ہیں۔

| وَ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَعَفُوٌّ | غَفُوۡرٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | اللہ | ضرور بہت درگزر کرنے والا | بہت بخشنے والا |

وَ اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوۡرٌ ﴿۳﴾

اور اللہ یقیناً بہت درگزر کرنے والا (اور) بہت بخشنے والا ہے۔

| وَ | الَّذِیۡنَ | یُظٰهِرُوۡنَ | مِنۡ | نِّسَآئِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ ظہار کرتے ہیں | سے | ان کی بیویاں |

وَ الَّذِیۡنَ یُظٰهِرُوۡنَ مِنۡ نِّسَآئِهِمۡ

اور وہ لوگ جو اپنی بیویوں کو ماں کہہ دیتے ہیں،

| ثُمَّ | یَعُوۡدُوۡنَ | لِمَا | قَالُوۡا | فَتَحۡرِیۡرُ | رَقَبَةٍ | مِّنۡ | قَبۡلِ | اَنۡ یَّتَمَآسَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ رجوع کرتے ہیں | اس سے جو | انہوں نے کہا | پس آزاد کرنا | گردن | سے | پہلے | کہ وہ دونوں ایک دوسرے کو چھوئیں |

ثُمَّ یَعُوۡدُوۡنَ لِمَا قَالُوۡا فَتَحۡرِیۡرُ رَقَبَةٍ مِّنۡ قَبۡلِ اَنۡ یَّتَمَآسَّا ؕ

پھر جو کہتے ہیں اس سے رجوع کر لیتے ہیں، تو پیشتر اس کے کہ وہ دونوں ایک دوسرے کو چھوئیں ایک گردن کا آزاد کرنا ہے۔

| ذٰلِکُمۡ | تُوۡعَظُوۡنَ | بِهٖ | وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعۡمَلُوۡنَ | خَبِیۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | تم نصیحت کئے جاتے ہو | اس کی | اور | اللہ | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو | ہمیشہ باخبر رہنے والا |

ذٰلِکُمۡ تُوۡعَظُوۡنَ بِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ خَبِیۡرٌ ﴿۴﴾

یہ وہ ہے جس کی تمہیں نصیحت کی جاتی ہے اور اللہ جو تم کرتے ہو اُس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| فَمَنۡ | لَّمۡ یَجِدۡ | فَصِیَامُ | شَهۡرَیۡنِ | مُتَتَابِعَیۡنِ |
|---|---|---|---|---|
| پس جو | اس نے نہیں پایا | پس روزے | دو مہینے | دو مسلسل |

فَمَنۡ لَّمۡ یَجِدۡ فَصِیَامُ شَهۡرَیۡنِ مُتَتَابِعَیۡنِ

پس جو (اُس کی) استطاعت نہ پائے تو مسلسل دو مہینے کے روزے رکھنا ہے

| مِنْ | قَبْلِ | اَنْ يَّتَمَآسَّا | فَمَنْ | لَّمْ يَسْتَطِعْ |
|---|---|---|---|---|
| سے | پہلے | کہ وہ دونوں ایک دوسرے کو چھوئیں | پس جو | وہ استطاعت نہیں رکھتا |

مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّتَمَآسَّا ۚ فَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ

پیشتر اس کے کہ وہ دونوں ایک دوسرے کو چھوئیں۔ پس جو (اِس کی بھی) استطاعت نہ رکھتا ہو

| فَاِطْعَامُ | سِتِّيْنَ | مِسْكِيْنًا | ذٰلِكَ | لِتُؤْمِنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کھانا کھلانا | ساٹھ | مسکین (جمع) | یہ، وہ | تا کہ تم ایمان لاؤ | اللہ پر | اور | اس کا رسول |

فَاِطْعَامُ سِتِّيْنَ مِسْكِيْنًا ؕ ذٰلِكَ لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ؕ

تو ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانا ہے۔ یہ اس لئے ہے کہ تمہیں اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے طمانیت نصیب ہو۔

| وَ | تِلْكَ | حُدُوْدُ | اللّٰهِ | وَ | لِلْكٰفِرِيْنَ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ، وہ | حدیں | اللہ | اور | کافروں کے لئے | عذاب | دردناک |

وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ⑤

یہ اللہ کی حدود ہیں اور کافروں کے لئے بہت ہی دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | يُحَآدُّوْنَ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ مخالفت کرتے ہیں | اللہ | اور | اس کا رسول |

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

یقیناً وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتے ہیں

| كُبِتُوْا | كَمَا | كُبِتَ | الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِهِمْ | وَ | قَدْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ہلاک کئے گئے | جیسا کہ | وہ ہلاک کیا گیا | وہ لوگ | ان سے پہلے | اور | یقیناً |

كُبِتُوْا كَمَا كُبِتَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَقَدْ

حالانکہ ہم کھلے کھلے نشانات نازل کر چکے ہیں، وہ اسی طرح ہلاک کر دیئے جائیں گے جیسے ان سے پہلے لوگ ہلاک کر دیئے گئے

| اَنْزَلْنَآ | اٰيٰتٍ | بَيِّنٰتٍ | وَ | لِلْكٰفِرِيْنَ | عَذَابٌ | مُّهِيْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے نازل کیا | نشانات | کھلے کھلے | اور | کافروں کے لئے | عذاب | رسوا کن |

اَنْزَلْنَآ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ؕ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۚ ⑥

اور کافروں کے لئے ایک بہت رُسوا کُن عذاب (مقدر) ہے۔

| يَوْمَ | يَبْعَثُهُمُ | اللّٰهُ | جَمِيْعًا | فَيُنَبِّئُهُمْ | بِمَا | عَمِلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ ان کو اٹھائے گا | اللہ | سب | پس وہ ان کو خبر دے گا | اس کی جو | انہوں نے عمل کیا |

يَوْمَ يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ

جس دن اللہ ان کو ایک جمعیّت کے طور پر اٹھائے گا پھر انہیں اس کی خبر دے گا جو وہ کیا کرتے تھے۔

| اَحْصٰىهُ | اللّٰهُ | وَ | نَسُوْهُ | وَ | اللّٰهُ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | شَهِيْدٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے اسے شمار کیا | اللہ | اور | وہ اسے بھول گئے | اور | اللہ | پر | ہر | چیز | گواہ |

اَحْصٰىهُ اللّٰهُ وَنَسُوْهُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ۧ ⑦

اللہ نے اس (عمل) کا شمار رکھا ہوا ہے جبکہ وہ اسے بھول چکے ہیں۔ اور اللہ ہر چیز پر گواہ ہے۔

ع 1/7/1

| اَلَمْ تَرَ | اَنَّ | اللّٰهَ | يَعْلَمُ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے نہیں دیکھا | کہ | اللہ | وہ جانتا ہے | جو | میں | آسمان (جمع) |

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

کیا تو نے دیکھا نہیں کہ اللہ اُسے جانتا ہے جو آسمانوں میں

| وَ | مَا | فِي | الْاَرْضِ | مَا | يَكُوْنُ | مِنْ نَّجْوٰى | ثَلٰثَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | میں | زمین | نہیں | وہ ہوتا ہے | کوئی خفیہ مشورہ | تین |

وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَا يَكُوْنُ مِنْ نَّجْوٰى ثَلٰثَةٍ

اور جو زمین میں ہے؟ کوئی تین خفیہ مشورہ نہیں کرتے

| اِلَّا | هُوَ | رَابِعُهُمْ | وَ | لَا | خَمْسَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | وہ | ان کا چوتھا | اور | نہ | پانچ |

اِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ وَلَا خَمْسَةٍ

مگر وہ اُن کا چوتھا ہوتا ہے اور نہ ہی کوئی پانچ ایسے ہوتے ہیں

| اِلَّا | هُوَ | سَادِسُهُمْ | وَ | لَآ | اَدْنٰى | مِنْ | ذٰلِكَ | وَ | لَآ | اَكْثَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | وہ | ان کا چھٹا | اور | نہ | کم | سے | یہ، وہ | اور | نہ | زیادہ |

اِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ وَلَآ اَدْنٰى مِنْ ذٰلِكَ وَلَآ اَكْثَرَ

مگر وہ اُن کا چھٹا ہوتا ہے اور نہ اس سے کم اور نہ زیادہ

| اِلَّا | هُوَ | مَعَهُمْ | اَيْنَ مَا | كَانُوْا |
|---|---|---|---|---|
| مگر | وہ | ان کے ساتھ | جہاں کہیں | وہ تھے |

اِلَّا هُوَ مَعَهُمْ اَيْنَ مَا كَانُوْا ۚ

مگر وہ ان کے ساتھ ہوتا ہے جہاں کہیں بھی وہ ہوں۔

| ثُمَّ | يُنَبِّئُهُمْ | بِمَا | عَمِلُوْا | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ انہیں آگاہ کرے گا | اس سے جو | انہوں نے عمل کئے | دن | قیامت |

ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ

پھر وہ انہیں قیامت کے دن اس کی خبر دے گا جو وہ کرتے رہے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | بِكُلِّ | شَيْءٍ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | ہر ایک کا | چیز | خوب علم رکھنے والا |

اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ⑧

یقیناً اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھتا ہے۔

| اَلَمْ تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | نُهُوْا | عَنِ | النَّجْوٰى | ثُمَّ | يَعُوْدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے نہیں دیکھا | طرف | وہ لوگ | وہ منع کئے گئے | سے | خفیہ مشورہ | پھر | وہ اعادہ کرتے ہیں |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نُهُوْا عَنِ النَّجْوٰى ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ

کیا تُو نے اُن کی طرف نظر نہیں دوڑائی جنہیں خفیہ مشوروں سے منع کیا گیا مگر وہ پھر وہی کچھ کرنے لگے

| لِمَا | نُهُوْا | عَنْهُ | وَ | يَتَنٰجَوْنَ | بِالْاِثْمِ | وَ | الْعُدْوَانِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس سے جو | وہ منع کئے گئے | اس سے | اور | وہ خفیہ مشورے کرتے ہیں | گناہ کے ساتھ | اور | سرکشی |

لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَيَتَنٰجَوْنَ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ

جس سے ان کو منع کیا گیا تھا؟ اور وہ گناہ، سرکشی اور رسول کی نافرمانی کے متعلق باہم خفیہ مشورے کرتے ہیں۔

| وَ | مَعْصِيَتِ | الرَّسُوْلِ | وَ | اِذَا | جَآءُوْكَ | حَيَّوْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نافرمانی | رسول | اور | جب | وہ تیرے پاس آئے | انہوں نے تجھے سلام کیا |

وَمَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ ۡ وَاِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ

اور جب وہ تیرے پاس آتے ہیں تو وہ اس طریق پر تجھ سے خیر سگالی کا اظہار کرتے ہیں

| بِمَا | لَمۡ يُحَيِّكَ | بِهِ | اللّٰهُ | وَ | يَقُوۡلُوۡنَ | فِيۡٓ | اَنۡفُسِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس طریق پر جو | اس نے تجھے سلام نہیں کیا | اس کے ساتھ | اللہ | اور | وہ کہتے ہیں | میں | ان کے نفس |

بِمَا لَمۡ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ ۙ وَيَقُوۡلُوۡنَ فِيۡٓ اَنۡفُسِهِمۡ

جس طریق پر اللہ نے تجھ پر سلام نہیں بھیجا اور وہ اپنے دلوں میں کہتے ہیں

| لَوۡلَا | يُعَذِّبُنَا | اللّٰهُ | بِمَا | نَقُوۡلُ |
|---|---|---|---|---|
| کیوں نہیں | وہ ہمیں عذاب دیتا ہے | اللہ | بسبب اس کے جو | ہم کہتے ہیں |

لَوۡلَا يُعَذِّبُنَا اللّٰهُ بِمَا نَقُوۡلُ ؕ

کہ اللہ ہمیں اس پر عذاب کیوں نہیں دیتا جو ہم کہتے ہیں،

| حَسۡبُهُمۡ | جَهَنَّمُ | يَصۡلَوۡنَهَا | فَبِئۡسَ | الۡمَصِيۡرُ |
|---|---|---|---|---|
| انہیں کافی ہے | جہنم | وہ اس میں داخل ہوتے ہیں | پس کیا ہی برا | ٹھکانا |

حَسۡبُهُمۡ جَهَنَّمُ ۚ يَصۡلَوۡنَهَا ۚ فَبِئۡسَ الۡمَصِيۡرُ ﴿۹﴾

ان (سے نپٹنے) کو جہنّم کافی ہوگی۔ وہ اس میں داخل ہوں گے۔ پس کیا ہی بُرا ٹھکانا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اِذَا | تَنَاجَيۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | تم نے خفیہ مشورے کئے |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا تَنَاجَيۡتُمۡ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم باہم خفیہ مشورے کرو

| فَلَا تَتَنَاجَوۡا | بِالۡاِثۡمِ | وَ | الۡعُدۡوَانِ | وَ | مَعۡصِيَتِ | الرَّسُوۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم خفیہ مشورے نہ کرو | گناہ کے ساتھ | اور | سرکشی | اور | نافرمانی | رسول |

فَلَا تَتَنَاجَوۡا بِالۡاِثۡمِ وَالۡعُدۡوَانِ وَمَعۡصِيَتِ الرَّسُوۡلِ

تو گناہ، سرکشی اور رسول کی نافرمانی پر مبنی مشورے نہ کیا کرو۔

| وَ | تَنَاجَوۡا | بِالۡبِرِّ | وَ | التَّقۡوٰى |
|---|---|---|---|---|
| اور | تم مشورہ کرو | نیکی کے ساتھ | اور | تقویٰ |

وَتَنَاجَوۡا بِالۡبِرِّ وَالتَّقۡوٰى ؕ

ہاں نیکی اور تقویٰ کے بارہ میں مشورے کیا کرو

| وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | الَّذِیۡۤ | اِلَیۡهِ | تُحۡشَرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم ڈرو | اللہ | وہ جو | اس کی طرف | تم اکٹھے کئے جاؤ گے |

وَ اتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیۡۤ اِلَیۡهِ تُحۡشَرُوۡنَ ﴿10﴾

اور اللہ سے ڈرو جس کے حضور تم اکٹھے کئے جاؤ گے۔

| اِنَّمَا | النَّجۡوٰی | مِنَ | الشَّیۡطٰنِ | لِیَحۡزُنَ | الَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| صرف | خفیہ مشورہ | سے | شیطان | تا کہ وہ غمگین کرے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

اِنَّمَا النَّجۡوٰی مِنَ الشَّیۡطٰنِ لِیَحۡزُنَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا

خفیہ سازشیں تو صرف شیطان کی طرف سے ہوتی ہیں تا کہ وہ اُن لوگوں کو جو ایمان لائے غم میں مبتلا کر دے

| وَ | لَیۡسَ | بِضَآرِّهِمۡ | شَیۡـًٔا | اِلَّا | بِاِذۡنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جبکہ | نہیں | ہرگز ان کو ضرر پہنچانے والا | کچھ بھی | مگر | اذن کے ساتھ | اللہ |

وَ لَیۡسَ بِضَآرِّهِمۡ شَیۡـًٔا اِلَّا بِاِذۡنِ اللّٰهِ ؕ

جبکہ وہ انہیں ذرہ بھر بھی نقصان نہیں پہنچا سکتا مگر اللہ کے اذن کے ساتھ۔

| وَ | عَلَی | اللّٰهِ | فَلۡیَتَوَکَّلِ | الۡمُؤۡمِنُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | پر | اللہ | پس چاہئے کہ وہ توکل کرے | مومن (جمع) |

وَ عَلَی اللّٰهِ فَلۡیَتَوَکَّلِ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ ﴿11﴾

پس چاہئے کہ مومن اللہ ہی پر توکل کریں۔

| یٰۤاَیُّهَا | الَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اِذَا | قِیۡلَ | لَکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | کہا گیا | تمہیں |

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا قِیۡلَ لَکُمۡ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تمہیں یہ کہا جائے

| تَفَسَّحُوۡا | فِی | الۡمَجٰلِسِ | فَافۡسَحُوۡا | یَفۡسَحِ | اللّٰهُ | لَکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم جگہ کھلی کرو | میں | مجالس | پس تم جگہ کھلی کرو | وہ کشادگی عطا کرے گا | اللہ | تمہارے لئے |

تَفَسَّحُوۡا فِی الۡمَجٰلِسِ فَافۡسَحُوۡا یَفۡسَحِ اللّٰهُ لَکُمۡ ۚ

کہ مجلسوں میں (دوسروں کے لئے) جگہ کھلی کر دیا کرو تو کھلی کر دیا کرو، اللہ تمہیں کشادگی عطا کرے گا۔

| وَ | اِذَا | قِيۡلَ | انۡشُزُوۡا | فَانۡشُزُوۡا | يَرۡفَعِ | اللّٰهُ | الَّذِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | کہا گیا | تم اٹھو | پس تم اٹھو | وہ بلند کردے گا | اللہ | وہ لوگ |

وَاِذَا قِيۡلَ انۡشُزُوۡا فَانۡشُزُوۡا يَرۡفَعِ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ

اور جب کہا جائے کہ اُٹھ جاؤ تو اُٹھ جایا کرو۔ اللہ ان لوگوں کے درجات بلند کرے گا

| اٰمَنُوۡا | مِنۡكُمۡ | وَ | الَّذِيۡنَ | اُوۡتُوا | الۡعِلۡمَ | دَرَجٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لائے | تم میں سے | اور | وہ لوگ | وہ دیئے گئے | علم | درجات |

اٰمَنُوۡا مِنۡكُمۡ ۙ وَالَّذِيۡنَ اُوۡتُوا الۡعِلۡمَ دَرَجٰتٍ ؕ

جو تم میں سے ایمان لائے ہیں اور خصوصاً ان کے جن کو علم عطا کیا گیا ہے

| وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعۡمَلُوۡنَ | خَبِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو | بہت باخبر |

وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ خَبِيۡرٌ ﴿12﴾

اور اللہ اُس سے جو تم کرتے ہو ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اِذَا | نَاجَيۡتُمُ | الرَّسُوۡلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | تم نے مشورہ کیا | رسول |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا نَاجَيۡتُمُ الرَّسُوۡلَ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم رسول سے (کوئی ذاتی) مشورہ کرنا چاہو

| فَقَدِّمُوۡا | بَيۡنَ | يَدَىۡ | نَجۡوٰىكُمۡ | صَدَقَةً | ذٰلِكَ | خَيۡرٌ | لَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم آگے بھیجو | درمیان | دونوں ہاتھ | تمہارا مشورہ | صدقہ | یہ، وہ | بہتر | تمہارے لئے |

فَقَدِّمُوۡا بَيۡنَ يَدَىۡ نَجۡوٰىكُمۡ صَدَقَةً ؕ ذٰلِكَ خَيۡرٌ لَّكُمۡ

تو اپنے مشورہ سے پہلے صدقہ دیا کرو۔ یہ بات تمہارے لئے بہتر

| وَ | اَطۡهَرُ | فَاِنۡ | لَّمۡ تَجِدُوۡا | فَاِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوۡرٌ | رَّحِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زیادہ پاکیزہ | پس اگر | تم نہ پاؤ | پس یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَاَطۡهَرُ ؕ فَاِنۡ لَّمۡ تَجِدُوۡا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿13﴾

اور زیادہ پاکیزہ ہے۔ پس اگر تم (اپنے پاس) کچھ نہ پاؤ تو یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| ءَ | اَشۡفَقۡتُمۡ | اَنۡ تُقَدِّمُوۡا | بَيۡنَ | يَدَىۡ | نَجۡوٰىكُمۡ | صَدَقٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | تم ڈر گئے | کہ تم آگے بھیجو | درمیان | دونوں ہاتھ | تمہارا مشورہ | صدقات |

ءَاَشۡفَقۡتُمۡ اَنۡ تُقَدِّمُوۡا بَيۡنَ يَدَىۡ نَجۡوٰىكُمۡ صَدَقٰتٍ ؕ

کیا تم (اس بات سے) ڈر گئے ہو کہ اپنے (ذاتی) مشوروں سے پہلے صدقات دیا کرو۔

| فَاِذۡ | لَمۡ تَفۡعَلُوۡا | وَ | تَابَ | اللّٰهُ | عَلَيۡكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | تم نہ کر سکو | اور | اس نے توبہ قبول کی | اللہ | تم پر |

فَاِذۡ لَمۡ تَفۡعَلُوۡا وَتَابَ اللّٰهُ عَلَيۡكُمۡ

پس جب تم ایسا نہ کر سکو جبکہ اللہ نے تمہاری توبہ قبول کر لی ہے

| فَاَقِيۡمُوا | الصَّلٰوةَ | وَ | اٰتُوا | الزَّكٰوةَ | وَ | اَطِيۡعُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم قائم کرو | نماز | اور | تم دو | زکوٰۃ | اور | تم اطاعت کرو | اللہ |

فَاَقِيۡمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَطِيۡعُوا اللّٰهَ

تو نماز کو قائم کرو اور زکوٰۃ دو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو۔

| وَ | رَسُوۡلَهٗ | وَ | اللّٰهُ | خَبِيۡرٌۢ | بِمَا | تَعۡمَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس کا رسول | اور | اللہ | باخبر رہنے والا | اس سے جو | تم کرتے ہو |

وَرَسُوۡلَهٗ ؕ وَاللّٰهُ خَبِيۡرٌۢ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ ؏ (14)

ع 2 7 2

اور اللہ اُس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے جو تم کرتے ہو۔

| اَلَمۡ تَرَ | اِلَى | الَّذِيۡنَ | تَوَلَّوۡا | قَوۡمًا | غَضِبَ | اللّٰهُ | عَلَيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے نہیں دیکھا | طرف | وہ لوگ | انھوں نے دوست بنایا | قوم | وہ ناراض ہوا | اللہ | ان پر |

اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ تَوَلَّوۡا قَوۡمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ ؕ

کیا تو نے ان کی طرف نظر نہیں دوڑائی جنہوں نے ایسے لوگوں کو دوست بنایا جن پر اللہ ناراض ہوا؟

| مَا | هُمۡ | مِّنۡكُمۡ | وَ | لَا | مِنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ | تم میں سے | اور | نہ | ان میں سے |

مَا هُمۡ مِّنۡكُمۡ وَلَا مِنۡهُمۡ ۙ

یہ لوگ نہ تمہارے ہیں نہ اُن کے،

| وَ | يَحْلِفُوْنَ | عَلَى | الْكَذِبِ | وَ | هُمْ | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ قسمیں کھاتے ہیں | پر | جھوٹ | اور | وہ | وہ جانتے ہیں |

وَ يَحْلِفُوْنَ عَلَى الْكَذِبِ وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ ⑮

اور جھوٹ پر قسمیں کھاتے ہیں جبکہ وہ جانتے ہیں۔

| اَعَدَّ | اللّٰهُ | لَهُمْ | عَذَابًا | شَدِيْدًا |
|---|---|---|---|---|
| اس نے تیار کیا | اللہ | ان کے لئے | عذاب | سخت |

اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا ؕ

اُن کے لئے اللہ نے سخت عذاب تیار کر رکھا ہے

| اِنَّهُمْ | سَآءَ | مَا | كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | وہ بُرا ہوا | جو | وہ تھے | وہ عمل کرتے ہیں |

اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ⑯

یقیناً بہت ہی بُرا ہے جو وہ کرتے رہے ہیں۔

| اِتَّخَذُوْٓا | اَيْمَانَهُمْ | جُنَّةً | فَصَدُّوْا | عَنْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے بنایا | ان کی قسمیں | ڈھال | پس انہوں نے روکا | سے | راستہ | اللہ |

اِتَّخَذُوْٓا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

انہوں نے اپنی قسموں کو ڈھال بنالیا ہے۔ پس انہوں نے اللہ کی راہ سے روک رکھا ہے۔

| فَلَهُمْ | عَذَابٌ | مُّهِيْنٌ | لَنْ تُغْنِيَ | عَنْهُمْ | اَمْوَالُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس ان کے لئے | عذاب | رسوا کن | وہ کام نہیں آئے گی | ان سے | ان کے اموال |

فَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ⑰ لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ

نتیجتاً ان کے لئے رُسوا کن عذاب (مقدر) ہے۔ ان کے اموال

| وَ | لَآ | اَوْلَادُهُمْ | مِّنَ | اللّٰهِ | شَيْـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | ان کی اولاد | سے | اللہ | کچھ بھی |

وَ لَآ اَوْلَادُهُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ

اور ان کی اولاد اللہ کے مقابل پر اُن کے کسی کام نہیں آئیں گے۔

| أُولٰٓئِكَ | أَصْحٰبُ | النَّارِ | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | ساتھی | آگ | وہ | اس میں | لمبا عرصہ رہنے والے |

أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿18﴾

یہی آگ والے لوگ ہیں۔ وہ اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہیں۔

| يَوْمَ | يَبْعَثُهُمُ | اللّٰهُ | جَمِيْعًا | فَيَحْلِفُوْنَ | لَهٗ | كَمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ ان کو اٹھاتا ہے | اللہ | سب کے سب | پس وہ قسمیں کھاتے ہیں | اس کے لئے | جس طرح |

يَوْمَ يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا فَيَحْلِفُوْنَ لَهٗ كَمَا

جس دن اللہ ان کو اکٹھا اٹھائے گا تو وہ اُس کے سامنے بھی اُسی طرح قسمیں کھائیں گے جس طرح

| يَحْلِفُوْنَ | لَكُمْ | وَ | يَحْسَبُوْنَ | أَنَّهُمْ | عَلٰى | شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ قسمیں کھاتے ہیں | تمہارے سامنے | اور | وہ گمان کرتے ہیں | کہ وہ | پر | چیز |

يَحْلِفُوْنَ لَكُمْ وَيَحْسَبُوْنَ أَنَّهُمْ عَلٰى شَيْءٍ ۗ

تمہارے سامنے قسمیں کھاتے ہیں اور گمان کریں گے کہ وہ کسی موقف پر (قائم) ہیں۔

| أَلَآ | إِنَّهُمْ | هُمُ | الْكٰذِبُوْنَ | اِسْتَحْوَذَ | عَلَيْهِمُ | الشَّيْطٰنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خبردار | یقیناً وہ | وہ | جھوٹ بولنے والے | وہ غالب آیا | ان پر | شیطان |

أَلَآ إِنَّهُمْ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿19﴾ اِسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطٰنُ

خبردار! یہی ہیں جو جھوٹے ہیں۔ شیطان ان پر غالب آ گیا۔

| فَأَنْسٰهُمْ | ذِكْرَ | اللّٰهِ | أُولٰٓئِكَ | حِزْبُ | الشَّيْطٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے انہیں بھلا دیا | ذکر | اللہ | یہ لوگ | گروہ | شیطان |

فَأَنْسٰهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ ۚ أُولٰٓئِكَ حِزْبُ الشَّيْطٰنِ ۚ

پس اُس نے اُنہیں اللہ کا ذکر بھلا دیا۔ یہی شیطان کا گروہ ہیں۔

| أَلَآ | إِنَّ | حِزْبَ | الشَّيْطٰنِ | هُمُ | الْخٰسِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| خبردار | یقیناً | گروہ | شیطان | وہ | گھاٹا پانے والے |

أَلَآ إِنَّ حِزْبَ الشَّيْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿20﴾

خبردار! شیطان ہی کا گروہ ہے جو ضرور نقصان اٹھانے والے ہیں۔

| إِنَّ | الَّذِيْنَ | يُحَآدُّوْنَ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗٓ | أُولٰٓئِكَ | فِي | الْاَذَلِّيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ مخالفت کرتے ہیں | اللہ | اور | اس کا رسول | یہ لوگ | میں | انتہائی ذلیل |

إِنَّ الَّذِيْنَ يُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗٓ أُولٰٓئِكَ فِي الْاَذَلِّيْنَ ﴿21﴾

یقیناً وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتے ہیں یہی انتہائی ذلیل لوگوں میں سے ہیں۔

| كَتَبَ | اللّٰهُ | لَاَغْلِبَنَّ | اَنَا | وَ | رُسُلِيْ | اِنَّ | اللّٰهَ | قَوِيٌّ | عَزِيْزٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے لکھا | اللہ | ضرور میں غالب آؤں گا | میں | اور | میرے رسول | یقیناً | اللہ | بہت طاقتور | کامل غلبہ والا |

كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِيْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ ﴿22﴾

اللہ نے لکھ رکھا ہے کہ ضرور میں اور میرے رسول غالب آئیں گے۔ یقیناً اللہ بہت طاقتور (اور) کامل غلبہ والا ہے۔

| لَا تَجِدُ | قَوْمًا | يُّؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ | الْاٰخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو نہیں پائے گا | قوم | وہ ایمان لاتے ہیں | اللہ پر | اور | دن | آخری |

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

تو کوئی ایسے لوگ نہیں پائے گا جو اللہ اور یومِ آخرت پر ایمان رکھتے ہوئے

| يُوَآدُّوْنَ | مَنْ | حَآدَّ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ دوستی رکھتے ہیں | جو | اس نے دشمنی کی | اللہ | اور | اس کا رسول |

يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

ایسے لوگوں سے دوستی کریں جو اللہ اور اس کے رسول سے دشمنی کرتے ہوں،

| وَ | لَوْ | كَانُوْٓا | اٰبَآءَهُمْ | اَوْ | اَبْنَآءَهُمْ | اَوْ | اِخْوَانَهُمْ | اَوْ | عَشِيْرَتَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ تھے | ان کے آباء اجداد | یا | ان کے بیٹے | یا | ان کے بھائی | یا | ان کے قبیلہ والے |

وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ ۭ

خواہ وہ اُن کے باپ دادا ہوں یا اُن کے بیٹے ہوں یا اُن کے بھائی ہوں یا اُن کے ہم قبیلہ لوگ ہوں۔

| اُولٰٓئِكَ | كَتَبَ | فِيْ | قُلُوْبِهِمُ | الْاِيْمَانَ | وَ | اَيَّدَهُمْ | بِرُوْحٍ | مِّنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | اس نے لکھا | میں | ان کے دل | ایمان | اور | اس نے ان کی تائید کی | روح کے ساتھ | اس سے |

اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ۭ

یہی وہ (باغیرت) لوگ ہیں جن کے دل میں اللہ نے ایمان لکھ رکھا ہے اور ان کی وہ اپنے امر سے تائید کرتا ہے

| وَ | يُدۡخِلُهُمۡ | جَنّٰتٍ | تَجۡرِىۡ | مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | خٰلِدِيۡنَ | فِيۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ انہیں داخل کرتا ہے | جنتیں | وہ بہتی ہے | اس کے دامن میں | نہریں | ہمیشہ رہنے والے | اس میں |

وَيُدۡخِلُهُمۡ جَنّٰتٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَا ؕ

اور وہ انہیں ایسی جنتوں میں داخل کرے گا جن کے دامن میں نہریں بہتی ہیں وہ اُن میں ہمیشہ رہتے چلے جائیں گے۔

| رَضِىَ | اللّٰهُ | عَنۡهُمۡ | وَ | رَضُوۡا | عَنۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ راضی ہوا | اللہ | ان سے | اور | وہ راضی ہوئے | اس سے |

رَضِىَ اللّٰهُ عَنۡهُمۡ وَرَضُوۡا عَنۡهُ ؕ

اللہ اُن سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہو گئے۔

| اُولٰٓئِكَ | حِزۡبُ | اللّٰهِ | اَلَاۤ | اِنَّ | حِزۡبَ | اللّٰهِ | هُمُ | الۡمُفۡلِحُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | گروہ | اللہ | خبردار | یقیناً | گروہ | اللہ | وہ | کامیاب ہونے والے |

اُولٰٓئِكَ حِزۡبُ اللّٰهِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ حِزۡبَ اللّٰهِ هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿22﴾

ع 3 9 3

یہی اللہ کا گروہ ہیں۔ خبردار! اللہ ہی کا گروہ ہے جو کامیاب ہونے والے لوگ ہیں۔

## سُوۡرَةُ الۡحَشۡرِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِىَ مَعَ الۡبَسۡمَلَةِ خَمۡسٌ وَّعِشۡرُوۡنَ اٰيَةً ثَلَاثَةُ رُكُوۡعَاتٍ

سورۃ الۡحَشۡر مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی پچیس آیات اور تین رکوع ہیں

| بِسۡمِ | اللّٰهِ | الرَّحۡمٰنِ | الرَّحِيۡمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| سَبَّحَ | لِلّٰهِ | مَا | فِى | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِى | الۡاَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تسبیح کی | اللہ کی | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ ۚ

اللہ کی تسبیح کرتا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| وَ | هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ | هُوَ | الَّذِيْٓ | اَخْرَجَ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا | وہ | وہ جو | اس نے نکالا | وہ لوگ |

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ② هُوَ الَّذِيْٓ اَخْرَجَ الَّذِيْنَ

اور وہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔ وہی ہے جس نے

| كَفَرُوْا | مِنْ | اَهْلِ الْكِتٰبِ | مِنْ | دِيَارِهِمْ | لِاَوَّلِ الْحَشْرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کفر کیا | سے | اہل کتاب | سے | ان کے گھر | پہلے حشر کے وقت |

كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مِنْ دِيَارِهِمْ لِاَوَّلِ الْحَشْرِ ؕ

اہلِ کتاب میں سے ان کو جنہوں نے کفر کیا پہلے حشر کے وقت ان کے گھروں سے نکالا۔

| مَا | ظَنَنْتُمْ | اَنْ يَّخْرُجُوْا | وَ | ظَنُّوْٓا | اَنَّهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تم نے گمان کیا | کہ وہ نکل جائیں گے | اور | انہوں نے گمان کیا | کہ وہ |

مَا ظَنَنْتُمْ اَنْ يَّخْرُجُوْا وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ

تم گمان نہیں کرتے تھے کہ وہ نکل جائیں گے جبکہ وہ یہ سمجھتے تھے

| مَّانِعَتُهُمْ | حُصُوْنُهُمْ | مِّنَ | اللّٰهِ | فَاَتٰىهُمُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کی حفاظت کرنے والی | ان کے قلعے | سے | اللہ | پس وہ ان کے پاس آیا | اللہ |

مَّانِعَتُهُمْ حُصُوْنُهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَاَتٰىهُمُ اللّٰهُ

کہ ان کے قلعے اللہ سے ان کی حفاظت کریں گے۔ پس اللہ ان تک آپہنچا

| مِنْ | حَيْثُ | لَمْ يَحْتَسِبُوْا | وَ | قَذَفَ | فِيْ | قُلُوْبِهِمُ | الرُّعْبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | جہاں | انہوں نے گمان نہیں کیا | اور | اس نے ڈالا | میں | ان کے دل | رعب |

مِنْ حَيْثُ لَمْ يَحْتَسِبُوْا ۗ وَقَذَفَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ

جہاں سے وہ خیال تک نہ کر سکے۔ اور اُس نے اُنکے دلوں میں رعب ڈال دیا۔

| يُخْرِبُوْنَ | بُيُوْتَهُمْ | بِاَيْدِيْهِمْ | وَ | اَيْدِي | الْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ برباد کرتے ہیں | اپنے گھر | اپنے ہاتھوں سے | اور | ہاتھ (جمع) | مومنین |

يُخْرِبُوْنَ بُيُوْتَهُمْ بِاَيْدِيْهِمْ وَاَيْدِي الْمُؤْمِنِيْنَ ۗ

وہ خود اپنے ہی ہاتھوں اور مومنوں کے ہاتھوں سے بھی اپنے گھروں کو برباد کرنے لگے۔

| لَوْ | وَ | يٰٓاُولِي الْاَبْصَارِ | فَاعْتَبِرُوْا |
|---|---|---|---|
| اگر | اور | اے صاحب بصیرت لوگو | پس تم عبرت پکڑو |

فَاعْتَبِرُوْا يٰٓاُولِي الْاَبْصَارِ ③ وَلَوْ

پس اے صاحبِ بصیرت لوگو! عبرت حاصل کرو۔ اور اگر

| الدُّنْيَا | فِي | لَعَذَّبَهُمْ | الْجَلَآءَ | عَلَيْهِمُ | اللّٰهُ | كَتَبَ | اَنْ | لَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دنیا | میں | ضرور وہ انہیں عذاب دیتا | جلاوطنی | ان پر | اللہ | اس نے لکھا | کہ | نہیں |

لَآ اَنْ كَتَبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمُ الْجَلَآءَ لَعَذَّبَهُمْ فِي الدُّنْيَا ط

اللہ نے اُن کے لئے جلاوطنی مقدّر نہ کر رکھی ہوتی تو انہیں اسی دنیا میں عذاب دیتا

| النَّارِ | عَذَابُ | الْاٰخِرَةِ | فِي | لَهُمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آگ | عذاب | آخرت | میں | ان کے لئے | اور |

وَلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابُ النَّارِ ④

جبکہ آخرت میں اُن کے لئے (بہر حال) آگ کا عذاب (مقدر) ہے۔

| رَسُوْلَهٗ | وَ | اللّٰهَ | شَآقُّوا | بِاَنَّهُمْ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کا رسول | اور | اللہ | انہوں نے مخالفت کی | بسبب اس کے کہ وہ | یہ، وہ |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ج

یہ اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کی شدید مخالفت کی۔

| الْعِقَابِ | شَدِيْدُ | اللّٰهَ | فَاِنَّ | اللّٰهَ | مَنْ يُّشَآقِّ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پکڑ۔سزا | سخت | اللہ | پس یقیناً | اللہ | جو مخالفت کرتا ہے | اور |

وَمَنْ يُّشَآقِّ اللّٰهَ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ⑤

اور جو اللہ کی مخالفت کرتا ہے تو یقیناً اللہ سزا دینے میں بہت سخت ہے۔

| اُصُوْلِهَا | عَلٰٓى | قَآئِمَةً | تَرَكْتُمُوْهَا | اَوْ | مِّنْ لِّيْنَةٍ | قَطَعْتُمْ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کی جڑیں | پر | کھڑی ہوئی | تم نے اسے چھوڑا | یا | کوئی کھجور کا درخت | تم نے کاٹا | جو |

مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰٓى اُصُوْلِهَا

جو بھی کھجور کا درخت تم نے کاٹا یا اُسے اپنی جڑوں پر کھڑا رہنے دیا

| الْفٰسِقِيْنَ | لِيُخْزِيَ | وَ | اللّٰهِ | فَبِاِذْنِ |
|---|---|---|---|---|
| فاسق (جمع) | تاکہ وہ رسوا کرے | اور | اللہ | پس اذن کے ساتھ |

فَبِاِذْنِ اللّٰهِ وَلِيُخْزِيَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿6﴾

تو اللہ کے حکم کے ساتھ ایسا کیا اور یہ اس غرض سے تھا کہ وہ فاسقوں کو رُسوا کر دے۔

| مِنْهُمْ | رَسُوْلِهٖ | عَلٰى | اللّٰهُ | اَفَآءَ | مَآ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان میں سے | اس کا رسول | پر | اللہ | اس نے بطور غنیمت دیا | جو | اور |

وَمَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ

اور اللہ نے اُن (کے اموال میں) سے اپنے رسول کو جو بطور غنیمت عطا کیا

| رِكَابٍ | لَا | وَّ | خَيْلٍ | مِنْ | عَلَيْهِ | اَوْجَفْتُمْ | فَمَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اونٹ | نہ | اور | گھوڑے | سے | اس پر | تم نے دوڑائے | پس نہ |

فَمَآ اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ

تو اُس پر تم نے نہ گھوڑے دوڑائے اور نہ اونٹ۔

| يَّشَآءُ | مَنْ | عَلٰى | رُسُلَهٗ | يُسَلِّطُ | اللّٰهَ | لٰكِنَّ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتا ہے | جسے | پر | اس کے رسول | وہ مسلط کرتا ہے | اللہ | لیکن | اور |

وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ؕ

لیکن اللہ اپنے رسولوں کو جن پر چاہتا ہے مسلّط کر دیتا ہے

| قَدِيْرٌ | شَيْءٍ | كُلِّ | عَلٰى | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دائمی قدرت رکھنے والا | چیز | ہر | پر | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿7﴾

اور اللہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| اَهْلِ الْقُرٰى | مِنْ | رَسُوْلِهٖ | عَلٰى | اللّٰهُ | اَفَآءَ | مَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بستیوں والے | سے | اس کا رسول | پر | اللہ | اس نے بطور غنیمت دیا | جو |

مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى

اللہ نے بعض بستیوں کے باشندوں (کے اموال میں) سے اپنے رسول کو جو بطور غنیمت عطا کیا ہے

| فَلِلّٰهِ | وَ | لِلرَّسُوْلِ | وَ | لِذِی الْقُرْبٰی |
|---|---|---|---|---|
| پس اللہ کے لئے | اور | رسول کے لئے | اور | اقرباء کے لئے |

وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِی الْقُرْبٰی

تو وہ اللہ کے لئے اور رسول کے لئے ہے اور اقرباء،

| وَ | الْيَتٰمٰى | وَ | الْمَسٰكِيْنِ | وَ | ابْنِ السَّبِيْلِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یتامیٰ | اور | مساکین | اور | مسافر |

وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ۙ

یتامیٰ اور مسکینوں اور مسافروں کے لئے۔

| كَیْ لَا يَكُوْنَ | دُوْلَةًۢ | بَيْنَ | الْاَغْنِيَآءِ | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| تا کہ وہ نہ ہو | چکر لگانا | درمیان | امیر لوگ | تم میں سے |

كَیْ لَا يَكُوْنَ دُوْلَةًۢ بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ مِنْكُمْ ؕ

تا ایسا نہ ہو کہ یہ (مالِ غنیمت) تمہارے امراء ہی کے دائرے میں چکر لگاتا رہے۔

| وَ | مَآ | اٰتٰىكُمُ | الرَّسُوْلُ | فَخُذُوْهُ | وَ | مَا | نَهٰىكُمْ | عَنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اس نے تمہیں دیا | رسول | پس تم اسے لے لو | اور | جو | اس نے تمہیں روکا | اس سے |

وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۗ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ

اور رسول جو تمہیں عطا کرے تو اسے لے لو اور جس سے تمہیں روکے

| فَانْتَهُوْا | وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | اِنَّ | اللّٰهَ | شَدِيْدُ | الْعِقَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم رک جاؤ | اور | تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ | یقیناً | اللہ | سخت | سزا |

فَانْتَهُوْا ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ⑧

وقف لازم

اُس سے رُک جاؤ اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو۔ یقیناً اللہ سزا دینے میں بہت سخت ہے۔

| لِلْفُقَرَآءِ | الْمُهٰجِرِيْنَ | الَّذِيْنَ | اُخْرِجُوْا | مِنْ | دِيَارِهِمْ | وَ | اَمْوَالِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فقراء کے لئے | مہاجرین | وہ لوگ | وہ نکالے گئے | سے | ان کے گھر | اور | ان کے اموال |

لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ

اُن درویش مہاجرین کے لئے بھی ہے جو اپنے گھروں سے نکالے گئے اور اپنے اموال سے (الگ کئے گئے)۔

| يَبۡتَغُوۡنَ | فَضۡلًا | مِّنَ | اللّٰهِ | وَ | رِضۡوَانًا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتے ہیں | فضل | سے | اللہ | اور | رضا |

يَبۡتَغُوۡنَ فَضۡلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضۡوَانًا

وہ اللہ ہی سے فضل اور اس کی رضا چاہتے ہیں

| وَّ | يَنۡصُرُوۡنَ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوۡلَهٗ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الصّٰدِقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ مدد کرتے ہیں | اللہ | اور | اس کا رسول | یہ لوگ | وہ | سچے |

وَّيَنۡصُرُوۡنَ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوۡنَ ۚ﴿9﴾

اور اللہ اور اس کے رسول کی مدد کرتے ہیں۔ یہی ہیں وہ جو سچے ہیں۔

| وَ | الَّذِيۡنَ | تَبَوَّؤُ | الدَّارَ | وَ | الۡاِيۡمَانَ | مِنۡ | قَبۡلِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | انہوں نے تیار کیا | گھر | اور | ایمان | سے | ان سے پہلے |

وَالَّذِيۡنَ تَبَوَّؤُ الدَّارَ وَالۡاِيۡمَانَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ

اور وہ لوگ جنہوں نے ان سے پہلے ہی گھر تیار کر رکھے تھے اور ایمان کو (دلوں میں) جگہ دی تھی

| يُحِبُّوۡنَ | مَنۡ | هَاجَرَ | اِلَيۡهِمۡ | وَ | لَا | يَجِدُوۡنَ | فِىۡ | صُدُوۡرِهِمۡ | حَاجَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ محبت کرتے ہیں | جو | اس نے ہجرت کی | ان کی طرف | اور | نہ | وہ پاتے ہیں | میں | ان کے سینے | حاجت |

يُحِبُّوۡنَ مَنۡ هَاجَرَ اِلَيۡهِمۡ وَلَا يَجِدُوۡنَ فِىۡ صُدُوۡرِهِمۡ حَاجَةً

وہ ان سے محبت کرتے تھے جو ہجرت کر کے ان کی طرف آئے اور اپنے سینوں میں اس کی کچھ حاجت نہیں پاتے تھے

| مِّمَّآ | اُوۡتُوۡا | وَ | يُؤۡثِرُوۡنَ | عَلٰٓى | اَنۡفُسِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس میں سے | وہ دیئے گئے | اور | وہ ترجیح دیتے ہیں | پر | ان کی جانیں |

مِّمَّآ اُوۡتُوۡا وَيُؤۡثِرُوۡنَ عَلٰٓى اَنۡفُسِهِمۡ

جو اُن (مہاجروں) کو دیا گیا اور خود اپنی جانوں پر دوسروں کو ترجیح دیتے تھے

| وَ | لَوۡ | كَانَ | بِهِمۡ | خَصَاصَةٌ | وَ | مَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | خواہ | وہ ہے، وہ تھا | ان کے ساتھ | تنگی | اور | جو |

وَلَوۡ كَانَ بِهِمۡ خَصَاصَةٌ ؕ وَمَنۡ

باوجود اس کے کہ انہیں خود تنگی درپیش تھی۔ پس جو

| يُّوْقَ | شُحَّ | نَفْسِهٖ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْمُفْلِحُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ بچایا گیا | بخل | اس کا نفس | پس یہ لوگ | وہ | کامیاب ہونے والے |

يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۚ﴿10﴾

کوئی بھی نفس کی خساست سے بچایا جائے تو یہی وہ لوگ ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | جَآءُوْ | مِنْۢ | بَعْدِهِمْ | يَقُوْلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ آئے | سے | ان کے بعد | وہ کہتے ہیں |

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ

اور جو لوگ اُن کے بعد آئے وہ کہتے ہیں

| رَبَّنَا | اغْفِرْ | لَنَا | وَ | لِاِخْوَانِنَا | الَّذِيْنَ | سَبَقُوْنَا | بِالْاِيْمَانِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | تو بخش دے | ہمیں | اور | ہمارے بھائیوں کو | وہ لوگ | وہ ہم پر سبقت لے گئے | ایمان میں |

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ

کہ اے ہمارے ربّ! ہمیں بخش دے اور ہمارے اُن بھائیوں کو بھی جو ایمان میں ہم پر سبقت لے گئے

| وَ | لَا تَجْعَلْ | فِيْ | قُلُوْبِنَا | غِلًّا | لِّلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو نہ رکھ | میں | ہمارے دل | کینہ | ان لوگوں کے لئے جو | وہ ایمان لائے |

وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور ہمارے دلوں میں اُن لوگوں کے لئے جو ایمان لائے کوئی کینہ نہ رہنے دے۔

| رَبَّنَآ | اِنَّكَ | رَءُوْفٌ | رَّحِيْمٌ | اَلَمْ تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | یقیناً تو | بہت شفیق | بار بار رحم کرنے والا | کیا تو نے نہیں دیکھا | طرف | وہ لوگ |

رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۧ﴿11﴾ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ

ع 1 11 4

اے ہمارے ربّ! یقینا تو بہت شفیق (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ کیا تُو نے ان کی طرف نظر نہیں دوڑائی

| نَافَقُوْا | يَقُوْلُوْنَ | لِاِخْوَانِهِمُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْ | اَهْلِ الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے نفاق کیا | وہ کہتے ہیں | ان کے بھائیوں سے | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | سے | اہل کتاب |

نَافَقُوْا يَقُوْلُوْنَ لِاِخْوَانِهِمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ

جنہوں نے نفاق کیا۔ وہ اہل کتاب میں سے اپنے ان بھائیوں سے جنہوں نے کفر کیا کہتے ہیں

| لَئِنْ | اُخْرِجْتُمْ | لَنَخْرُجَنَّ | مَعَكُمْ | وَ | لَا | نُطِيْعُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور اگر | تم نکالے گئے | ضرور ہم نکلیں گے | تمہارے ساتھ | اور | نہ | ہم اطاعت کرتے ہیں |

لَئِنْ اُخْرِجْتُمْ لَنَخْرُجَنَّ مَعَكُمْ وَلَا نُطِيْعُ

کہ اگر تم نکال دیئے گئے تو تمہارے ساتھ ہم بھی ضرور نکلیں گے

| فِيْكُمْ | اَحَدًا | اَبَدًا | وَّ | اِنْ | قُوْتِلْتُمْ | لَنَنْصُرَنَّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے بارے میں | کسی کی | کبھی بھی | اور | اگر | تم سے لڑائی کی گئی | ضرور ہم تمہاری مدد کریں گے |

فِيْكُمْ اَحَدًا اَبَدًا ۙ وَّاِنْ قُوْتِلْتُمْ لَنَنْصُرَنَّكُمْ ۭ

اور تمہارے بارے میں کبھی کسی کی اطاعت نہیں کریں گے اور اگر تمہارے خلاف لڑائی کی گئی تو ہم ضرور تمہاری مدد کریں گے۔

| وَ | اللّٰهُ | يَشْهَدُ | اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ گواہی دیتا ہے | یقیناً وہ | ضرور جھوٹے |

وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ⑫

اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ یقیناً وہ جھوٹے ہیں۔

| لَئِنْ | اُخْرِجُوْا | لَا | يَخْرُجُوْنَ | مَعَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| ضرور اگر | وہ نکالے گئے | نہیں | وہ نکلتے ہیں | ان کے ساتھ |

لَئِنْ اُخْرِجُوْا لَا يَخْرُجُوْنَ مَعَهُمْ ۚ

اگر وہ نکال دیئے گئے تو ان کے ساتھ یہ نہیں نکلیں گے

| وَ | لَئِنْ | قُوْتِلُوْا | لَا | يَنْصُرُوْنَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور اگر | ان سے لڑائی کی گئی | نہیں | وہ ان کی مدد کرتے ہیں |

وَلَئِنْ قُوْتِلُوْا لَا يَنْصُرُوْنَهُمْ ۚ

اور اگر ان سے لڑائی کی گئی تو یہ کبھی ان کی مدد نہیں کریں گے

| وَ | لَئِنْ | نَّصَرُوْهُمْ | لَيُوَلُّنَّ | الْاَدْبَارَ | ثُمَّ | لَا | يُنْصَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور اگر | انہوں نے ان کی مدد کی | ضرور وہ پھیر لیں گے | پیٹھیں | پھر | نہیں | وہ مدد دیئے جاتے ہیں |

وَلَئِنْ نَّصَرُوْهُمْ لَيُوَلُّنَّ الْاَدْبَارَ ۣ ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ⑬

اور اگر یہ ان کی مدد کریں گے بھی تو ضرور پیٹھ دکھا جائیں گے پھر اُن کی کوئی مدد نہ کی جائے گی۔

| لَاَنۡتُمۡ | اَشَدُّ | رَهۡبَةً | فِيۡ | صُدُوۡرِهِمۡ | مِّنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور تم | زیادہ سخت | خوف | میں | ان کے سینے | سے | اللہ |

لَاَنۡتُمۡ اَشَدُّ رَهۡبَةً فِيۡ صُدُوۡرِهِمۡ مِّنَ اللّٰهِ ؕ

تم یقیناً اُنکے سینوں میں خوف طاری کرنے کے اعتبار سے اللہ سے زیادہ سخت (دکھائی دیتے) ہو۔

| ذٰلِكَ | بِاَنَّهُمۡ | قَوۡمٌ | لَّا | يَفۡقَهُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | اس وجہ سے کہ وہ | قوم | نہیں | وہ سمجھتے ہیں |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ قَوۡمٌ لَّا يَفۡقَهُوۡنَ ﴿14﴾

یہ اس وجہ سے ہے کہ وہ ایک ایسی قوم ہیں جو سمجھتے نہیں۔

| لَا | يُقَاتِلُوۡنَكُمۡ | جَمِيۡعًا | اِلَّا | فِيۡ | قُرًى | مُّحَصَّنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تم سے قتال کرتے ہیں | اکٹھے | مگر | میں | بستیاں | قلعہ بند |

لَا يُقَاتِلُوۡنَكُمۡ جَمِيۡعًا اِلَّا فِيۡ قُرًى مُّحَصَّنَةٍ

وہ تم سے اکٹھے لڑائی نہیں کریں گے مگر قلعہ بند بستیوں میں

| اَوۡ | مِنۡ | وَّرَآءِ | جُدُرٍ | بَاۡسُهُمۡ | بَيۡنَهُمۡ | شَدِيۡدٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | سے | پیچھے | فصلیں | ان کی لڑائی | ان کے درمیان | بہت سخت |

اَوۡ مِنۡ وَّرَآءِ جُدُرٍ ؕ بَاۡسُهُمۡ بَيۡنَهُمۡ شَدِيۡدٌ ؕ

یا پھر فصیلوں کے پرلی طرف سے۔ اُن کی لڑائی آپس میں بہت سخت ہے۔

| تَحۡسَبُهُمۡ | جَمِيۡعًا | وَّ | قُلُوۡبُهُمۡ | شَتّٰى |
|---|---|---|---|---|
| تو انہیں سمجھتا ہے | اکٹھے | جبکہ | ان کے دل | متفرق/ پھٹے ہوئے |

تَحۡسَبُهُمۡ جَمِيۡعًا وَّقُلُوۡبُهُمۡ شَتّٰى ؕ

تو انہیں اکٹھا سمجھتا ہے جبکہ ان کے دل پھٹے ہوئے ہیں۔

| ذٰلِكَ | بِاَنَّهُمۡ | قَوۡمٌ | لَّا | يَعۡقِلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | اس وجہ سے کہ وہ | قوم | نہیں | وہ عقل رکھتے ہیں |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ قَوۡمٌ لَّا يَعۡقِلُوۡنَ ﴿15﴾ ۚ

یہ اس لئے ہے کہ وہ ایک ایسی قوم ہیں جو عقل نہیں کرتے۔

| كَمَثَلِ | الَّذِيْنَ | مِنْ | قَبْلِهِمْ | قَرِيْبًا | ذَاقُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| مثال کی طرح | وہ لوگ | سے | ان سے پہلے | نزدیک | انہوں نے چکھا |

كَمَثَلِ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَرِيْبًا ذَاقُوْا

(یہ) ان لوگوں کی طرح (ہیں) جو اُن سے تھوڑا عرصہ پہلے

| وَبَالَ | اَمْرِهِمْ | وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| وبال | ان کا کام/ان کا معاملہ | اور | ان کے لئے | عذاب | دردناک |

وَبَالَ اَمْرِهِمْ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۚ ﴿16﴾

اپنے اعمال کا وبال چکھ چکے ہیں اور ان کے لئے دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| كَمَثَلِ | الشَّيْطٰنِ | اِذْ | قَالَ | لِلْاِنْسَانِ | اكْفُرْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مثال کی طرح | شیطان | جب | اس نے کہا | انسان سے | تو انکار کر |

كَمَثَلِ الشَّيْطٰنِ اِذْ قَالَ لِلْاِنْسَانِ اكْفُرْ ۚ

شیطان کی مثال کی طرح جب اس نے انسان سے کہا انکار کردے۔

| فَلَمَّا | كَفَرَ | قَالَ | اِنِّيْ | بَرِيْٓءٌ | مِّنْكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | اس نے انکار کیا | اس نے کہا | یقیناً میں | بیزار | تجھ سے |

فَلَمَّا كَفَرَ قَالَ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّنْكَ

پس جب اس نے انکار کردیا تو کہنے لگا کہ یقیناً میں تجھ سے بری الذمہ ہوں۔

| اِنِّيْٓ | اَخَافُ | اللّٰهَ | رَبَّ | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | میں ڈرتا ہوں | اللہ | ربّ | تمام جہان |

اِنِّيْٓ اَخَافُ اللّٰهَ رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿17﴾

یقیناً میں تو تمام جہانوں کے ربّ، اللہ سے ڈرتا ہوں۔

| فَكَانَ | عَاقِبَتَهُمَآ | اَنَّهُمَا | فِي | النَّارِ |
|---|---|---|---|---|
| پس وہ تھا | ان دونوں کا انجام | کہ وہ دونوں | میں | آگ |

فَكَانَ عَاقِبَتَهُمَآ اَنَّهُمَا فِي النَّارِ

پس اُن دونوں کا انجام یہ ٹھہرا کہ وہ دونوں ہی آگ میں پڑیں گے۔

| خٰلِدَيْنِ | فِيْهَا | وَ | ذٰلِكَ | جَزٰٓؤُا | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دونوں لمبا عرصہ رہنے والے | اس میں | اور | یہ، وہ | جزا | ظالم (جمع) |

خٰلِدَيْنِ فِيْهَا ۭ وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ ⑱

دونوں اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہوں گے۔ ظالموں کی یہی جزا ہوا کرتی ہے۔

ع 2 7 5

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | اتَّقُوا | اللّٰهَ | وَلْتَنْظُرْ | نَفْسٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ | اور چاہیئے کہ وہ نظر رکھے | جان |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور ہر جان یہ نظر رکھے

| مَّا | قَدَّمَتْ | لِغَدٍ | وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا | اس نے آگے بھیجا | کل کے لئے | اور | تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ |

مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ

کہ وہ کل کے لئے کیا آگے بھیج رہی ہے۔ اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | خَبِيْرٌۢ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | بہت باخبر | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو |

اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ⑲

یقیناً اللہ اس سے جو تم کرتے ہو ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| وَ | لَا تَكُوْنُوْا | كَالَّذِيْنَ | نَسُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تم نہ ہو جاؤ | ان لوگوں کی طرح | وہ بھول گئے | اللہ |

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ نَسُوا اللّٰهَ

اور ان لوگوں کی طرح نہ ہو جاؤ جنہوں نے اللہ کو بھلا دیا

| فَاَنْسٰىهُمْ | اَنْفُسَهُمْ | اُولٰۗىِٕكَ | هُمُ | الْفٰسِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس اس نے انہیں بھلا دیا | ان کے نفوس | یہ لوگ | وہ | بدکردار۔ فاسق (جمع) |

فَاَنْسٰىهُمْ اَنْفُسَهُمْ ۭ اُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ⑳

تو اللہ نے انہیں خود اپنے آپ سے غافل کر دیا۔ یہی بدکردار لوگ ہیں۔

| لَا | يَسْتَوِيْٓ | اَصْحٰبُ النَّارِ | وَ | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ برابر ہوتا ہے | آگ والے | اور | جنت والے |

لَا يَسْتَوِيْٓ اَصْحٰبُ النَّارِ وَاَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ؕ

آگ والے اور جنت والے کبھی برابر نہیں ہو سکتے۔

| اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ | هُمُ | الْفَآئِزُوْنَ |
|---|---|---|
| جنت والے | وہ | کامیاب ہونے والے |

اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿21﴾

جنّتی ہی ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔

| لَوْ | اَنْزَلْنَا | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ | عَلٰى | جَبَلٍ | لَّرَاَيْتَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | ہم نے نازل کیا | یہ | قرآن | پر | پہاڑ | ضرور تو نے اسے دیکھا |

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ

اگر ہم نے اِس قرآن کو کسی پہاڑ پر اتارا ہوتا تو تُو ضرور دیکھتا

| خَاشِعًا | مُّتَصَدِّعًا | مِّنْ | خَشْيَةِ | اللّٰهِ | وَ | تِلْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عجز اختیار کرنے والا | ٹکڑے ٹکڑے ہو جانے والا | سے | خوف | اللہ | اور | یہ، وہ |

خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ

کہ وہ اللہ کے خوف سے عجز اختیار کرتے ہوئے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا۔ اور یہ

| الْاَمْثَالُ | نَضْرِبُهَا | لِلنَّاسِ | لَعَلَّهُمْ | يَتَفَكَّرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| مثالیں۔ تمثیلات | ہم اسے بیان کرتے ہیں | لوگوں کے لئے | تا کہ وہ | وہ تفکر کرتے ہیں |

الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿22﴾

تمثیلات ہیں جو ہم لوگوں کے لئے بیان کرتے ہیں تا کہ وہ تفکّر کریں۔

| هُوَ | اللّٰهُ | الَّذِيْ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | اللہ | وہ جو | نہیں | معبود | سوائے | وہ |

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

وہی اللہ ہے جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔

| عٰلِمُ | الْغَیْبِ | وَ | الشَّهَادَةِ | هُوَ | الرَّحْمٰنُ | الرَّحِیْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جاننے والا | غیب | اور | حاضر | وہ | بے انتہارحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار باررحم کرنے والا |

عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ﴿23﴾

غیب کا جاننے والا ہے اور حاضر کا بھی۔ وہی ہے جو بن مانگے دینے والا، بے انتہارحم کرنے والا (اور) بار باررحم کرنے والا ہے۔

| هُوَ | اللّٰهُ | الَّذِیْ | لَاۤ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | اللہ | وہ جو | نہیں | معبود | سوائے | وہ |

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

وہی اللہ ہے جس کے سوااور کوئی معبود نہیں۔

| اَلْمَلِكُ | الْقُدُّوْسُ | السَّلٰمُ | الْمُؤْمِنُ | الْمُهَیْمِنُ | الْعَزِیْزُ |
|---|---|---|---|---|---|
| بادشاہ | پاک | سلام | امن دینے والا | نگہبان | کامل غلبہ والا |

اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ

وہ بادشاہ ہے، پاک ہے، سلام ہے، امن دینے والا ہے، نگہبان ہے، کامل غلبہ والا ہے،

| الْجَبَّارُ | الْمُتَكَبِّرُ | سُبْحٰنَ | اللّٰهِ | عَمَّا | یُشْرِكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ٹوٹے کام بنانے والا | کبریائی والا | پاک ہے | اللہ | اس سے جو | وہ شرک کرتے ہیں |

الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ﴿24﴾

ٹوٹے کام بنانے والا ہے (اور) کبریائی والا ہے۔ پاک ہے اللہ اُس سے جو وہ شرک کرتے ہیں۔

| هُوَ | اللّٰهُ | الْخَالِقُ | الْبَارِئُ | الْمُصَوِّرُ |
|---|---|---|---|---|
| وہ | اللہ | پیدا کرنے والا | پیدائش کا آغاز کرنے والا | مصوّر |

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ

وہی اللہ ہے جو پیدا کرنے والا۔ پیدائش کا آغاز کرنے والااور مصوّر ہے۔

| لَهُ | الْاَسْمَآءُ | الْحُسْنٰی | یُسَبِّحُ | لَهٗ |
|---|---|---|---|---|
| اس کے لئے | نام (جمع) | خوبصورت | وہ تسبیح کرتا ہے | اس کے لئے |

لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ؕ یُسَبِّحُ لَهٗ

تمام خوبصورت نام اسی کے ہیں۔ اُسی کی تسبیح کر رہا ہے

| مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | وہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿25﴾

جو آسمانوں اور زمین میں ہے اور وہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

ع 3 7 6

## سُوْرَةُ الْمُمْتَحِنَةِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ اَرْبَعَ عَشْرَةَ اٰيَةً وَّرُكُوْعَانِ

سورۃ المُمْتَحِنَة مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی چودہ آیات اور دو رکوع ہیں

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوْا | عَدُوِّيْ | وَ | عَدُوَّكُمْ | اَوْلِيَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم نہ بناؤ | میرا دشمن | اور | تمہارا دشمن | دوست (جمع) |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا عَدُوِّيْ وَعَدُوَّكُمْ اَوْلِيَآءَ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! میرے دشمن اور اپنے دشمن کو کبھی دوست نہ بناؤ۔

| تُلْقُوْنَ | اِلَيْهِمْ | بِالْمَوَدَّةِ | وَ | قَدْ | كَفَرُوْا | بِمَا | جَآءَكُمْ | مِّنَ | الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم پیغام بھیجتے ہو | ان کی طرف | محبت کے | اور | یقیناً | انہوں نے انکار کیا | اس کا جو | وہ تمہارے پاس آیا | سے | حق |

تُلْقُوْنَ اِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ وَقَدْ كَفَرُوْا بِمَا جَآءَكُمْ مِّنَ الْحَقِّ ۚ

تم ان کی طرف محبت کے پیغام بھیجتے ہو جبکہ وہ حق کا، جو تمہارے پاس آیا، انکار کر چکے ہیں۔

| يُخْرِجُوْنَ | الرَّسُوْلَ | وَ | اِيَّاكُمْ | اَنْ تُؤْمِنُوْا | بِاللّٰهِ | رَبِّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ نکالتے ہیں | رسول | اور | تمہیں | کہ تم ایمان لائے | اللہ پر | تمہارا ربّ |

يُخْرِجُوْنَ الرَّسُوْلَ وَاِيَّاكُمْ اَنْ تُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ رَبِّكُمْ ؕ

وہ رسول کو اور تمہیں (وطن سے) نکالتے ہیں محض اس لئے کہ تم اپنے ربّ، اللہ پر ایمان لے آئے۔

| اِنۡ | كُنۡتُمۡ | خَرَجۡتُمۡ | جِهَادًا | فِيۡ | سَبِيۡلِيۡ | وَ | ابۡتِغَآءَ | مَرۡضَاتِيۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم تھے | تم نکلے | جہاد | میں | میرا راستہ | اور | چاہنا | میری رضا |

اِنۡ كُنۡتُمۡ خَرَجۡتُمۡ جِهَادًا فِيۡ سَبِيۡلِيۡ وَابۡتِغَآءَ مَرۡضَاتِيۡ ۖ

اگر تم میرے رستے میں اور میری ہی رضا چاہتے ہوئے جہاد پر نکلے ہو

| تُسِرُّوۡنَ | اِلَيۡهِمۡ | بِالۡمَوَدَّةِ | وَ | اَنَا | اَعۡلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم چھپاتے ہو | ان کی طرف | محبت کے ساتھ | اور | میں | سب سے زیادہ جاننے والا |

تُسِرُّوۡنَ اِلَيۡهِمۡ بِالۡمَوَدَّةِ ۖ وَاَنَا اَعۡلَمُ

اور ساتھ ہی انہیں محبت کے خفیہ پیغام بھی بھیج رہے ہو جبکہ میں سب سے زیادہ جانتا ہوں

| بِمَاۤ | اَخۡفَيۡتُمۡ | وَ | مَاۤ | اَعۡلَنۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اسے جو | تم نے چھپایا | اور | جو | تم نے ظاہر کیا |

بِمَاۤ اَخۡفَيۡتُمۡ وَمَاۤ اَعۡلَنۡتُمۡ ؕ

جو تم چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہو (تو تمہارا یہ اِخفاء عبث ہے)۔

| وَ | مَنۡ | يَّفۡعَلۡهُ | مِنۡكُمۡ | فَقَدۡ | ضَلَّ | سَوَآءَ | السَّبِيۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ اسے کرتا ہے | تم میں سے | پس یقیناً | وہ بھٹک گیا | سیدھا | راستہ |

وَمَنۡ يَّفۡعَلۡهُ مِنۡكُمۡ فَقَدۡ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيۡلِ ﴿2﴾

اور جو بھی تم میں سے ایسا کرے تو وہ سیدھی راہ سے بھٹک چکا ہے۔

| اِنۡ يَّثۡقَفُوۡكُمۡ | يَكُوۡنُوۡا | لَكُمۡ | اَعۡدَآءً |
|---|---|---|---|
| اگر وہ تمہیں پالیں | وہ ہو جائیں گے | تمہارے | دشمن (جمع) |

اِنۡ يَّثۡقَفُوۡكُمۡ يَكُوۡنُوۡا لَكُمۡ اَعۡدَآءً

اگر وہ تمہیں کہیں پائیں تو تمہارے دشمن ہی رہیں گے

| وَّ | يَبۡسُطُوۡۤا | اِلَيۡكُمۡ | اَيۡدِيَهُمۡ | وَ | اَلۡسِنَتَهُمۡ | بِالسُّوۡٓءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ دراز کریں گے | تمہاری طرف | ان کے ہاتھ | اور | ان کی زبانیں | برائی کے لئے |

وَّيَبۡسُطُوۡۤا اِلَيۡكُمۡ اَيۡدِيَهُمۡ وَاَلۡسِنَتَهُمۡ بِالسُّوۡٓءِ

اور اپنے ہاتھ اور زبانیں بدنیتی سے تم پر دراز کریں گے

| وَ | وَدُّوۡا | لَوۡ | تَكۡفُرُوۡنَ |
|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے چاہا | کاش | تم انکار کرتے ہو |

وَوَدُّوۡا لَوۡ تَكۡفُرُوۡنَ ؕ﴿۳﴾

اور چاہیں گے کہ کاش تم بھی انکار کر دو۔

| لَنۡ تَنۡفَعَكُمۡ | اَرۡحَامُكُمۡ | وَ | لَاۤ | اَوۡلَادُكُمۡ | يَوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمہیں ہرگز فائدہ نہیں دے گی | تمہارے رحمی رشتہ دار | اور | نہ | تمہاری اولاد | دن | قیامت |

لَنۡ تَنۡفَعَكُمۡ اَرۡحَامُكُمۡ وَلَاۤ اَوۡلَادُكُمۡ ۚ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ۚ

تمہارے رِحمی رشتہ دار اور اولاد قیامت کے دن ہرگز تمہیں کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکیں گے۔

| يَفۡصِلُ | بَيۡنَكُمۡ | وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعۡمَلُوۡنَ | بَصِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جدائی ڈالتا ہے | تمہارے درمیان | اور | اللہ | اسے جو | تم کرتے ہو | گہری نظر رکھنے والا |

يَفۡصِلُ بَيۡنَكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ بَصِيۡرٌ ﴿۴﴾

وہ تمہارے درمیان جدائی ڈال دے گا اور جو تم کرتے ہو اللہ اُس پر ہمیشہ نظر رکھتا ہے۔

| قَدۡ | كَانَتۡ | لَكُمۡ | اُسۡوَةٌ | حَسَنَةٌ | فِىۡۤ | اِبۡرٰهِيۡمَ | وَ | الَّذِيۡنَ | مَعَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ ہے، وہ تھی | تمہارے لئے | نمونہ | اچھا | میں | ابراہیم | اور | وہ لوگ | اس کے ساتھ |

قَدۡ كَانَتۡ لَكُمۡ اُسۡوَةٌ حَسَنَةٌ فِىۡۤ اِبۡرٰهِيۡمَ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗ ۚ

یقیناً تمہارے لئے ابراہیم اور ان لوگوں میں جو اُس کے ساتھ تھے ایک اُسوۂ حسنہ ہے۔

| اِذۡ | قَالُوۡا | لِقَوۡمِهِمۡ | اِنَّا | بُرَءٰٓؤُا | مِنۡكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | انہوں نے کہا | ان کی قوم سے | یقیناً ہم | بیزار (جمع) | تم سے |

اِذۡ قَالُوۡا لِقَوۡمِهِمۡ اِنَّا بُرَءٰٓؤُا مِنۡكُمۡ

جب انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ ہم تم سے بیزار ہیں

| وَ | مِمَّا | تَعۡبُدُوۡنَ | مِنۡ | دُوۡنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس سے جو | تم عبادت کرتے ہو | سے | سوا | اللہ |

وَمِمَّا تَعۡبُدُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ۡ

اور اُس سے بھی جس کی تم اللہ کے سوا عبادت کرتے ہو۔

| بَيْنَكُمُ | وَ | بَيْنَنَا | بَدَا | وَ | بِكُمْ | كَفَرْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے درمیان | اور | ہمارے درمیان | وہ ظاہر ہوا | اور | تمہارا | ہم نے انکار کیا |

كَفَرْنَا بِكُمْ وَبَدَا بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمُ

ہم تمہارا انکار کرتے ہیں اور ہمارے اور تمہارے درمیان

| وَحْدَهٗٓ | بِاللّٰهِ | حَتّٰى تُؤْمِنُوْا | اَبَدًا | الْبَغْضَآءُ | وَ | الْعَدَاوَةُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایک | اللہ پر | یہاں تک کہ تم ایمان لے آؤ | ہمیشہ | بغض | اور | دشمنی |

الْعَدَاوَةُ وَالْبَغْضَآءُ اَبَدًا حَتّٰى تُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗٓ

ہمیشہ کی دشمنی اور بغض ظاہر ہو چکے ہیں یہاں تک کہ تم ایک ہی اللہ پر ایمان لے آؤ۔

| لَكَ | لَاَسْتَغْفِرَنَّ | لِاَبِيْهِ | اِبْرٰهِيْمَ | قَوْلَ | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| تیرے لئے | ضرور میں بخشش مانگوں گا | اس کے باپ سے | ابراہیم | قول | سوائے |

اِلَّا قَوْلَ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ لَاَسْتَغْفِرَنَّ لَكَ

سوائے اپنے باپ کے لیے ابراہیم کے ایک قول کے (جو ایک استثناء تھا) کہ میں ضرور تیرے لئے بخشش کی دعا مانگوں گا

| مِنْ شَيْءٍ | اللّٰهِ | مِنَ | لَكَ | اَمْلِكُ | مَآ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کچھ بھی | اللہ | سے | تیرے لئے | میں اختیار رکھتا ہوں | نہیں | اور/ حالانکہ |

وَمَآ اَمْلِكُ لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ؕ

حالانکہ میں اللہ کی طرف سے تیرے بارہ میں کچھ بھی اختیار نہیں رکھتا۔

| الْمَصِيْرُ | اِلَيْكَ | وَ | اَنَبْنَا | اِلَيْكَ | وَ | تَوَكَّلْنَا | عَلَيْكَ | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لوٹنا | تیری طرف | اور | ہم جھکے | تیری طرف | اور | ہم نے توکل کیا | تجھ پر | اے ہمارے رب |

رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَاِلَيْكَ اَنَبْنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ⑤

اے ہمارے ربّ! تجھ پر ہی ہم توکّل کرتے ہیں اور تیری طرف ہی ہم جھکتے ہیں اور تیری طرف ہی لوٹ کر جانا ہے۔

| كَفَرُوْا | لِّلَّذِيْنَ | فِتْنَةً | لَا تَجْعَلْنَا | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|
| انہوں نے انکار کیا | ان لوگوں کے لئے جو | ابتلا | تو ہمیں نہ بنا | اے ہمارے رب |

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اے ہمارے ربّ! ہمیں ان لوگوں کے لئے ابتلا نہ بنا جنہوں نے کفر کیا

| الۡحَكِيۡمُ | الۡعَزِيۡزُ | اَنۡتَ | اِنَّكَ | رَبَّنَا | لَنَا | اغۡفِرۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حکمت والا | کامل غلبہ والا | تو | یقیناً تو | اے ہمارے ربّ | ہمیں | تو بخش | اور |

وَ اغۡفِرۡ لَنَا رَبَّنَا ۚ اِنَّكَ اَنۡتَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ⑥

اور اے ہمارے ربّ! ہمیں بخش دے یقیناً تو کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

| حَسَنَةٌ | اُسۡوَةٌ | فِيۡهِمۡ | لَكُمۡ | كَانَ | لَقَدۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نیک | نمونہ | اس میں | تمہارے لئے | وہ ہے، وہ تھا | یقیناً |

لَقَدۡ كَانَ لَكُمۡ فِيۡهِمۡ اُسۡوَةٌ حَسَنَةٌ

یقیناً تمہارے لئے ان میں ایک نیک نمونہ ہے

| الۡاٰخِرَ | الۡيَوۡمَ | وَ | اللّٰهَ | يَرۡجُوا | كَانَ | لِّمَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آخری | دن | اور | اللہ | وہ امید رکھتا ہے | وہ ہے، وہ تھا | کے لئے جو |

لِّمَنۡ كَانَ يَرۡجُوا اللّٰهَ وَ الۡيَوۡمَ الۡاٰخِرَ ؕ

یعنی اُس کے لئے جو اللہ اور یومِ آخر کی امید رکھتا ہے

| الۡحَمِيۡدُ | الۡغَنِيُّ | هُوَ | اللّٰهَ | فَاِنَّ | مَنۡ يَّتَوَلَّ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| صاحب حمد | غنی | وہ | اللہ | پس یقیناً | جو اعراض کرے گا | اور |

وَ مَنۡ يَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ الۡغَنِيُّ الۡحَمِيۡدُ ⑦ ع

اور جو اِعراض کرے تو (جان لے کہ) یقیناً وہ اللہ ہی ہے جو غنی ہے (اور) صاحبِ حمد ہے۔

ع 1/7/7

| الَّذِيۡنَ | بَيۡنَ | وَ | بَيۡنَكُمۡ | اَنۡ يَّجۡعَلَ | اللّٰهُ | عَسَى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | درمیان | اور | تمہارے درمیان | کہ وہ بنا دے | اللہ | قریب ہے |

عَسَى اللّٰهُ اَنۡ يَّجۡعَلَ بَيۡنَكُمۡ وَبَيۡنَ الَّذِيۡنَ

قریب ہے کہ اللہ تمہارے اور اُن میں سے اُن لوگوں کے درمیان

| قَدِيۡرٌ | اللّٰهُ | وَ | مَّوَدَّةً | مِّنۡهُمۡ | عَادَيۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| دائمی قدرت والا | اللہ | اور | محبت | ان سے | تم نے باہمی عداوت رکھی |

عَادَيۡتُمۡ مِّنۡهُمۡ مَّوَدَّةً ؕ وَ اللّٰهُ قَدِيۡرٌ ؕ

جن سے تم باہمی عداوت رکھتے تھے محبت ڈال دے اور اللہ ہمیشہ قدرت رکھنے والا ہے

| رَّحِيۡمٌ | غَفُوۡرٌ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بہت بخشنے والا | اللہ | اور |

وَ اللّٰهُ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ⑧

اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| الدِّيۡنِ | فِى | لَمۡ يُقَاتِلُوۡكُمۡ | الَّذِيۡنَ | عَنِ | اللّٰهُ | يَنۡهٰكُمُ | لَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دین | میں | انہوں نے تم سے قتال نہیں کیا | وہ لوگ | سے | اللہ | وہ تمہیں منع کرتا ہے | نہیں |

لَا يَنۡهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيۡنَ لَمۡ يُقَاتِلُوۡكُمۡ فِى الدِّيۡنِ

اللہ تمہیں ان سے منع نہیں کرتا جنہوں نے تم سے دین کے معاملہ میں قتال نہیں کیا

| اَنۡ تَبَرُّوۡهُمۡ | دِيَارِكُمۡ | مِّنۡ | لَمۡ يُخۡرِجُوۡكُمۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| کہ تم ان سے نیکی کرو | تمہارے گھر | سے | انہوں نے تمہیں نہ نکالا | اور |

وَلَمۡ يُخۡرِجُوۡكُمۡ مِّنۡ دِيَارِكُمۡ اَنۡ تَبَرُّوۡهُمۡ

اور نہ تمہیں بے وطن کیا کہ تم اُن سے نیکی کرو

| الۡمُقۡسِطِيۡنَ | يُحِبُّ | اللّٰهَ | اِنَّ | اِلَيۡهِمۡ | تُقۡسِطُوۡۤا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انصاف کرنے والے | وہ محبت کرتا ہے | اللہ | یقیناً | ان کی طرف | تم انصاف سے پیش آؤ | اور |

وَتُقۡسِطُوۡۤا اِلَيۡهِمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الۡمُقۡسِطِيۡنَ ⑨

اور اُن سے انصاف کے ساتھ پیش آؤ۔ یقیناً اللہ انصاف کرنے والوں سے محبت کرتا ہے۔

| الدِّيۡنِ | فِى | قٰتَلُوۡكُمۡ | الَّذِيۡنَ | عَنِ | اللّٰهُ | يَنۡهٰكُمُ | اِنَّمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دین | بارے میں | انہوں نے تم سے قتال کیا | وہ لوگ | سے | اللہ | وہ تمہیں روکتا ہے | محض |

اِنَّمَا يَنۡهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيۡنَ قٰتَلُوۡكُمۡ فِى الدِّيۡنِ

اللہ تمہیں محض اُن لوگوں کے بارہ میں منع کرتا ہے جنہوں نے دین کے معاملہ میں تم سے لڑائی کی

| اِخۡرَاجِكُمۡ | عَلٰٓى | ظٰهَرُوۡا | وَ | دِيَارِكُمۡ | مِّنۡ | اَخۡرَجُوۡكُمۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارا نکالنا | پر | انہوں نے مدد کی | اور | تمہارے گھر | سے | انہوں نے تمہیں نکالا | اور |

وَاَخۡرَجُوۡكُمۡ مِّنۡ دِيَارِكُمۡ وَظٰهَرُوۡا عَلٰٓى اِخۡرَاجِكُمۡ

اور تمہیں تمہارے گھروں سے نکالا اور تمہیں نکالنے میں ایک دوسرے کی مدد کی

| اَنْ تَوَلَّوْهُمْ | وَ | مَنْ | يَّتَوَلَّهُمْ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الظّٰلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم ان کو دوست بناؤ | اور | جو | وہ انہیں دوست بناتا ہے | پس یہ لوگ | وہ | ظالم (جمع) |

اَنْ تَوَلَّوْهُمْ ۚ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ⑩

کہ تم انہیں دوست بناؤ۔ اور جو اُنہیں دوست بنائے گا تو یہی ہیں وہ جو ظالم ہیں۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اِذَا | جَآءَكُمُ | الْمُؤْمِنٰتُ | مُهٰجِرٰتٍ | فَامْتَحِنُوْهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | وہ تمہارے پاس آیا | مومن عورتیں | ہجرت کرنے والیاں | پس تم ان کا امتحان لے لیا کرو |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ مُهٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْهُنَّ ۭ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تمہارے پاس مومن عورتیں مہاجر ہونے کی حالت میں آئیں تو اُن کا امتحان لے لیا کرو۔

| اَللّٰهُ | اَعْلَمُ | بِاِيْمَانِهِنَّ | فَاِنْ | عَلِمْتُمُوْهُنَّ | مُؤْمِنٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | زیادہ جاننے والا | ان کے ایمان کو | پس اگر | تم انہیں جان لو | مومن عورتیں |

اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِهِنَّ ۚ فَاِنْ عَلِمْتُمُوْهُنَّ مُؤْمِنٰتٍ

اللہ ان کے ایمان کو سب سے زیادہ جانتا ہے۔ پس اگر تم اچھی طرح معلوم کرلو کہ وہ مومنات ہیں

| فَلَا تَرْجِعُوْهُنَّ | اِلَى | الْكُفَّارِ | لَا | هُنَّ | حِلٌّ | لَّهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم ان کو نہ لوٹاؤ | طرف | کفار | نہ | وہ | حلال | ان کے لئے |

فَلَا تَرْجِعُوْهُنَّ اِلَى الْكُفَّارِ ۭ لَا هُنَّ حِلٌّ لَّهُمْ

تو کفار کی طرف انہیں واپس نہ بھیجو۔ نہ یہ اُن کے لئے حلال ہیں

| وَ | لَا | هُمْ | يَحِلُّوْنَ | لَهُنَّ | وَ | اٰتُوْهُمْ | مَّآ | اَنْفَقُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ | وہ حلال ہوتے ہیں | ان کے لئے | اور | تم ان کو دو | جو | انہوں نے خرچ کیا |

وَلَا هُمْ يَحِلُّوْنَ لَهُنَّ ۭ وَاٰتُوْهُمْ مَّآ اَنْفَقُوْا ۭ

اور نہ وہ اِن کے لئے حلال۔ اور ان (کے ولیوں) کو جو خرچ وہ کر چکے ہیں ادا کرو۔

| وَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَيْكُمْ | اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ | اِذَآ | اٰتَيْتُمُوْهُنَّ | اُجُوْرَهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | گناہ | تم پر | کہ تم ان سے نکاح کرو | جب | تم نے ان کو دیا | ان کے مہر |

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ اِذَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ ۭ

تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم ان سے نکاح کرو جبکہ تم انہیں ان کے مہر دے چکے ہو۔

| اَنْفَقْتُمْ | مَآ | وَسْـَٔلُوْا | الْكَوَافِرِ | بِعِصَمِ | لَا تُمْسِكُوْا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم نے خرچ کیا | جو | اور تم طلب کرو | کافرعورتیں | نکاح کے معاملہ کو | تم نہ روکو | اور |

وَلَا تُمْسِكُوْا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ وَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقْتُمْ

اور کافرعورتوں کے نکاح کا معاملہ اپنے قبضہ اختیار میں نہ لو۔ اور جو تم نے اُن پر خرچ کیا ہے وہ اُن سے طلب کرو

| اللّٰهِ | حُكْمُ | ذٰلِكُمْ | اَنْفَقُوْا | مَآ | وَلْيَسْـَٔلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | حکم | یہ، وہ | انہوں نے خرچ کیا | جو | اور چاہیئے کہ وہ طلب کریں |

وَلْيَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقُوْا ۭ ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ ۭ

اور جو انہوں نے خرچ کیا ہے وہ تم سے طلب کریں۔ یہ اللہ کا حکم ہے۔

| حَكِيْمٌ | عَلِيْمٌ | اللّٰهُ | وَ | بَيْنَكُمْ | يَحْكُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| حکمت والا | دائمی علم رکھنے والا | اللہ | اور | تمہارے درمیان | وہ فیصلہ کرتا ہے |

يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ⑪

وہ تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہے۔ اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| الْكُفَّارِ | اِلَى | اَزْوَاجِكُمْ | مِّنْ | شَيْءٌ | فَاتَكُمْ | اِنْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کفار | طرف | تمہاری بیویاں | سے | کچھ | وہ تم سے جاتا رہا | اگر | اور |

وَاِنْ فَاتَكُمْ شَيْءٌ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ اِلَى الْكُفَّارِ

اور اگر تمہاری بیویوں میں سے کچھ تم سے کفار کی جانب جاتی رہیں

| اَنْفَقُوْا | مَآ | مِّثْلَ | اَزْوَاجُهُمْ | ذَهَبَتْ | الَّذِيْنَ | فَاٰتُوا | فَعَاقَبْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے خرچ کیا | جو | مطابق | ان کی بیویاں | وہ گئی | وہ لوگ | پس تم دو | پس تم ہرجانہ لے چکے |

فَعَاقَبْتُمْ فَاٰتُوا الَّذِيْنَ ذَهَبَتْ اَزْوَاجُهُمْ مِّثْلَ مَآ اَنْفَقُوْا ۭ

اور تم ہرجانہ لے چکے ہو تو اُن مومنوں کو جن کی بیویاں ہاتھ سے جا چکی ہوں اس کے مطابق دو جو انہوں نے خرچ کیا تھا

| مُؤْمِنُوْنَ | بِهٖ | اَنْتُمْ | الَّذِيْٓ | اللّٰهَ | اتَّقُوا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مومن (جمع) | جس پر | تم | وہ جو | اللہ | تم تقویٰ اختیار کرو | اور |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اَنْتُمْ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ⑫

اور اللہ سے ڈرو جس پر تم ایمان لاتے ہو۔

| يٰۤاَيُّهَا | النَّبِيُّ | اِذَا | جَآءَكَ | الْمُؤْمِنٰتُ | يُبَايِعْنَكَ | عَلٰٓى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | نبی | جب | وہ تیرے پاس آیا | مومن عورتیں | وہ تجھ سے بیعت کرتی ہیں | پر |

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى

اے نبی! جب مومن عورتیں تیرے پاس آئیں (اور) اس (امر) پر تیری بیعت کریں

| اَنْ | لَّا يُشْرِكْنَ | بِاللّٰهِ | شَيْـًٔا | وَّ | لَا يَسْرِقْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ | وہ شریک نہیں ٹھہرائیں گی | اللہ کا | کچھ | اور | وہ چوری نہیں کریں گی |

اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْـًٔا وَّلَا يَسْرِقْنَ

کہ وہ کسی کو اللہ کا شریک نہیں ٹھہرائیں گی اور نہ ہی چوری کریں گی

| وَ | لَا يَزْنِيْنَ | وَ | لَا يَقْتُلْنَ | اَوْلَادَهُنَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ زنا نہیں کریں گی | اور | وہ قتل نہیں کریں گی | ان عورتوں کی اولاد |

وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ

اور نہ زنا کریں گی اور نہ اپنی اولاد کو قتل کریں گی

| وَ | لَا يَاْتِيْنَ | بِبُهْتَانٍ | يَّفْتَرِيْنَهٗ | بَيْنَ | اَيْدِيْهِنَّ | وَ | اَرْجُلِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ نہ آئیں گی | بہتان کے ساتھ | وہ اسے گھڑتی ہیں | درمیان | ان عورتوں کے ہاتھ | وہ | ان عورتوں کے پاؤں |

وَلَا يَاْتِيْنَ بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ

اور نہ ہی (کسی پر) کوئی جھوٹا الزام لگائیں گی جسے وہ اپنے ہاتھوں اور پاؤں کے سامنے گھڑ لیں

| وَ | لَا يَعْصِيْنَكَ | فِيْ | مَعْرُوْفٍ | فَبَايِعْهُنَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تیری نافرمانی نہیں کریں گی | میں | معروف | پس تو ان کی بیعت لے |

وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَبَايِعْهُنَّ

اور نہ ہی معروف (امور) میں تیری نافرمانی کریں گی تو تُو اُنکی بیعت قبول کر

| وَ | اسْتَغْفِرْ | لَهُنَّ | اللّٰهَ | اِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو بخشش مانگ | ان عورتوں کے لئے | اللہ | یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑬

اور اُن کے لئے اللہ سے بخشش طلب کر۔ یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَتَوَلَّوْا | قَوْمًا |
|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم دوست نہ بناؤ | قوم |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! ایسی قوم کو دوست نہ بناؤ

| غَضِبَ | اللّٰهُ | عَلَيْهِمْ | قَدْ | يَئِسُوْا | مِنَ | الْاٰخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ غضب ناک ہوا | اللہ | ان پر | یقیناً | وہ مایوس ہوئے | سے | آخرت |

غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ قَدْ يَئِسُوْا مِنَ الْاٰخِرَةِ

جن پر اللہ غضبناک ہوا۔ وہ آخرت سے مایوس ہو چکے ہیں

| كَمَا | يَئِسَ | الْكُفَّارُ | مِنْ | اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ |
|---|---|---|---|---|
| جیسا کہ | وہ مایوس ہوا | کفار (جمع) | سے | قبروں والے |

كَمَا يَئِسَ الْكُفَّارُ مِنْ اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ ﴿14﴾

جیسے کفار اصحابِ قبور سے مایوس ہو چکے ہیں۔

ع 2/7/8 النصف

## سُوْرَةُ الصَّفِّ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ خَمْسَ عَشْرَةَ اٰيَةً وَّرُكُوْعَانِ

سورۃ الصّفّ مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی پندرہ آیات اور دو رکوع ہیں

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہار حم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| سَبَّحَ | لِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِي | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تسبیح کی | اللہ کی | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

اللہ ہی کی تسبیح کرتا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے

| الَّذِيْنَ | يٰۤاَيُّهَا | الْحَكِيْمُ | الْعَزِيْزُ | هُوَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | اے | حکمت والا | کامل غلبہ والا | وہ | اور |

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿2﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ

اور وہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔ اے وہ لوگو

| تَفْعَلُوْنَ | لَا | مَا | تَقُوْلُوْنَ | لِمَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| تم کرتے ہو | نہیں | جو | تم کہتے ہو | کیوں | وہ ایمان لائے |

اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ﴿3﴾

جو ایمان لائے ہو! تم کیوں وہ کہتے ہو جو کرتے نہیں۔

| تَفْعَلُوْنَ | لَا | مَا | اَنْ تَقُوْلُوْا | اللّٰهِ | عِنْدَ | مَقْتًا | كَبُرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم کرتے ہو | نہیں | جو | کہ تم کہو | اللہ | نزدیک | گناہ | وہ بڑا ہوا |

كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ﴿4﴾

اللہ کے نزدیک یہ بہت بڑا گناہ ہے کہ تم وہ کہو جو تم کرتے نہیں۔

| صَفًّا | سَبِيْلِهٖ | فِيْ | يُقَاتِلُوْنَ | الَّذِيْنَ | يُحِبُّ | اللّٰهَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صف باندھنا | اس کا راستہ | میں | وہ قتال کرتے ہیں | وہ لوگ | وہ محبت کرتا ہے | اللہ | یقیناً |

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِهٖ صَفًّا

یقیناً اللہ ان لوگوں سے محبت کرتا ہے جو اس کی راہ میں صف باندھ کر قتال کرتے ہیں

| لِقَوْمِهٖ | مُوْسٰى | قَالَ | اِذْ | وَ | مَّرْصُوْصٌ | بُنْيَانٌ | كَاَنَّهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کی قوم سے | موسیٰ | اس نے کہا | جب | اور | سیسہ پلائی ہوئی | دیوار | گویا کہ وہ |

كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ ﴿5﴾ وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ

گویا وہ ایک سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں۔ اور (یاد کرو) جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا

| تَّعْلَمُوْنَ | قَدْ | وَ | تُؤْذُوْنَنِيْ | لِمَ | يٰقَوْمِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم جانتے ہو | یقیناً | اور | تم مجھے اذیت دیتے ہو | کیوں | اے میری قوم |

يٰقَوْمِ لِمَ تُؤْذُوْنَنِيْ وَقَدْ تَّعْلَمُوْنَ

اے میری قوم! تم مجھے کیوں اذیّت دیتے ہو؟ حالانکہ تم جانتے ہو

| اَنِّیْ | رَسُوْلُ | اللّٰهِ | اِلَیْكُمْ | فَلَمَّا | زَاغُوْٓا | اَزَاغَ | اللّٰهُ | قُلُوْبَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ میں | رسول | اللہ | تمہاری طرف | پس جب | وہ ٹیڑھے ہوئے | اس نے ٹیڑھا کیا | اللہ | ان کے دل |

اَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ ؕ فَلَمَّا زَاغُوْٓا اَزَاغَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ ؕ

کہ میں تمہاری طرف اللہ کا رسول ہوں۔ پس جب وہ ٹیڑھے ہو گئے تو اللہ نے اُن کے دلوں کو ٹیڑھا کر دیا

| وَ | اللّٰهُ | لَا | یَهْدِی | الْقَوْمَ | الْفٰسِقِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | فاسق (جمع) |

وَاللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ ﴿6﴾

اور اللہ فاسق قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| وَ | اِذْ | قَالَ | عِیْسَی | ابْنُ مَرْیَمَ | یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | اس نے کہا | عیسیٰ | ابن مریم | اے بنی اسرائیل |

وَاِذْ قَالَ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

اور (یاد کرو) جب عیسیٰ بن مریم نے کہا اے بنی اسرائیل!

| اِنِّیْ | رَسُوْلُ | اللّٰهِ | اِلَیْكُمْ | مُّصَدِّقًا | لِّمَا | بَیْنَ | یَدَیَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | رسول | اللہ | تمہاری طرف | تصدیق کرنے والا | اس کی جو | درمیان | میرے دونوں ہاتھ |

اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیَّ

یقیناً میں تمہاری طرف اللہ کا رسول ہوں۔ اس کی تصدیق کرتے ہوئے آیا ہوں جو تورات میں سے میرے سامنے ہے

| مِنَ | التَّوْرٰىةِ | وَ | مُبَشِّرًۢا | بِرَسُوْلٍ | یَّاْتِیْ | مِنْۢ | بَعْدِی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | توراۃ | اور | خوشخبری دینے والا | رسول کی | وہ آئے گا | سے | میرے بعد |

مِنَ التَّوْرٰىةِ وَمُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی

اور ایک عظیم رسول کی خوشخبری دیتے ہوئے جو میرے بعد آئے گا

| اسْمُهٗٓ | اَحْمَدُ | فَلَمَّا | جَآءَهُمْ | بِالْبَیِّنٰتِ | قَالُوْا | هٰذَا | سِحْرٌ | مُّبِیْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کا نام | احمد | پس جب | وہ ان کے پاس آیا | کھلے نشانات کے ساتھ | انہوں نے کہا | یہ | جادو | کھلا کھلا |

اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ ؕ فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿7﴾

جس کا نام احمد ہوگا۔ پس جب وہ کھلے نشانوں کے ساتھ ان کے پاس آیا تو انہوں نے کہا یہ تو ایک کھلا کھلا جادو ہے۔

| وَ | مَنْ | اَظْلَمُ | مِمَّنِ | افْتَرٰى | عَلَى | اللّٰهِ | الْكَذِبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کون | زیادہ ظالم | اس سے جو | اس نے افترا کیا | پر | اللہ | جھوٹ |

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور اس سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جُھوٹ گھڑے

| وَ | هُوَ | يُدْعٰٓى | اِلَى | الْاِسْلَامِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | وہ بلایا جاتا ہے | طرف | اسلام |

وَهُوَ يُدْعٰٓى اِلَى الْاِسْلَامِ ؕ

حالانکہ اُسے اسلام کی طرف بلایا جا رہا ہو۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يَهْدِى | الْقَوْمَ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | ظالم (جمع) |

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ⑧

اور اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| يُرِيْدُوْنَ | لِيُطْفِـُٔوْا | نُوْرَ | اللّٰهِ | بِاَفْوَاهِهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتے ہیں | تاکہ وہ بجھا دیں | نور | اللہ | ان کے مونہوں کے ساتھ |

يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ

وہ چاہتے ہیں کہ وہ اپنے منہ کی پھونکوں سے اللہ کے نور کو بجھا دیں

| وَ | اللّٰهُ | مُتِمُّ | نُوْرِهٖ | وَ | لَوْ | كَرِهَ | الْكٰفِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور / حالانکہ | اللہ | پورا کرنے والا | اس کا نور | اور | اگر | اس نے ناپسند کیا | کافر (جمع) |

وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ⑨

حالانکہ اللہ ہر حال میں اپنا نور پورا کرنے والا ہے خواہ کافر ناپسند کریں۔

| هُوَ | الَّذِىْٓ | اَرْسَلَ | رَسُوْلَهٗ | بِالْهُدٰى | وَ | دِيْنِ | الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ جو | اس نے بھیجا | اس کا رسول | ہدایت کے ساتھ | اور | دین | حق |

هُوَ الَّذِىْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ

وہی ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا

| لِيُظْهِرَهٗ | عَلَى | الدِّيْنِ | كُلِّهٖ | وَ | لَوْ | كَرِهَ | الْمُشْرِكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ وہ اسے غالب کر دے | پر | دین | تمام | اور | اگر | اس نے ناپسند کیا | مشرکین |

لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ⑩

تا کہ وہ اُسے دین (کے ہر شعبہ) پر کلیّۃً غالب کر دے خواہ مشرک برا منائیں۔

ع 1 10 9

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | هَلْ | اَدُلُّكُمْ | عَلٰى | تِجَارَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | کیا | میں تمہیں مطلع کرتا ہوں | پر | تجارت |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! کیا میں تمہیں ایک ایسی تجارت پر مطلع کروں

| تُنْجِيْكُمْ | مِّنْ | عَذَابٍ | اَلِيْمٍ | تُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمہیں نجات دیتی ہے | سے | عذاب | دردناک | تم ایمان لاتے ہو | اللہ پر | اور | اس کا رسول |

تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ⑪ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

جو تمہیں ایک دردناک عذاب سے نجات دے گی؟ تم (جو) اللہ پر اور اس کے رسول پر ایمان لاتے ہو

| وَ | تُجَاهِدُوْنَ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | بِاَمْوَالِكُمْ | وَ | اَنْفُسِكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم جہاد کرتے ہو | میں | راستہ | اللہ | تمہارے اموال کے ساتھ | اور | تمہارے نفس |

وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ۭ

اور اللہ کے راستے میں اپنے اموال اور اپنی جانوں کے ساتھ جہاد کرتے ہو،

| ذٰلِكُمْ | خَيْرٌ | لَّكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | بہتر | تمہارے لئے | اگر | تم ہو، تم تھے | تم جانتے ہو |

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ⑫

یہ تمہارے لئے بہت بہتر ہے اگر تم علم رکھتے ہو۔

| يَغْفِرْ | لَكُمْ | ذُنُوْبَكُمْ | وَ | يُدْخِلْكُمْ | جَنّٰتٍ | تَجْرِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بخش دے گا | تمہیں | تمہارے گناہ | اور | وہ تمہیں داخل کرے گا | جنتیں | وہ بہتی ہے |

يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ

وہ تمہارے گناہ بخش دے گا اور تمہیں ایسی جنتوں میں داخل کرے گا

| مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | وَ | مَسٰكِنَ | طَيِّبَةً | فِىۡ | جَنّٰتِ | عَدۡنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے دامن میں | نہریں | اور | گھر (جمع) | پاکیزہ | میں | جنتیں | ہمیشہ رہنے والی |

مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِىۡ جَنّٰتِ عَدۡنٍ ؕ

جن کے دامن میں نہریں بہتی ہیں اور ایسے پاکیزہ گھروں میں بھی جو ہمیشہ رہنے والی جنتوں میں ہیں۔

| ذٰلِكَ | الۡفَوۡزُ | الۡعَظِيۡمُ | وَ | اُخۡرٰى | تُحِبُّوۡنَهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | کامیابی | بڑا | اور | دوسری | تم اسے پسند کرتے ہو |

ذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِيۡمُ ۙ﴿13﴾ وَاُخۡرٰى تُحِبُّوۡنَهَا ؕ

یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔ ایک دوسری (بشارت بھی) جسے تم بہت چاہتے ہو۔

| نَصۡرٌ | مِّنَ | اللّٰهِ | وَ | فَتۡحٌ | قَرِيۡبٌ | وَ | بَشِّرِ | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدد | سے | اللہ | اور | فتح | قریب | اور | تو بشارت دے | مومنین |

نَصۡرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتۡحٌ قَرِيۡبٌ ؕ وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿14﴾

اللہ کی طرف سے نصرت اور قریب کی فتح ہے۔ پس تو مومنوں کو خوشخبری دے دے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | كُوۡنُوۡۤا | اَنۡصَارَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم ہو جاؤ | مددگار (جمع) | اللہ |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا كُوۡنُوۡۤا اَنۡصَارَ اللّٰهِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کے اَنصار بن جاؤ

| كَمَا | قَالَ | عِيۡسَى | ابۡنُ مَرۡيَمَ | لِلۡحَوَارِيّٖنَ | مَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جیسا کہ | اس نے کہا | عیسیٰ | ابن مریم | حواریوں سے | کون |

كَمَا قَالَ عِيۡسَى ابۡنُ مَرۡيَمَ لِلۡحَوَارِيّٖنَ مَنۡ

جیسا کہ عیسیٰ بن مریم نے حواریوں سے کہا تھا (کہ) کون ہیں

| اَنۡصَارِىۡۤ | اِلَى | اللّٰهِ | قَالَ | الۡحَوَارِيُّوۡنَ | نَحۡنُ | اَنۡصَارُ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میرے مددگار | طرف | اللہ | اس نے کہا | حواری (جمع) | ہم | مددگار (جمع) | اللہ |

اَنۡصَارِىۡۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ قَالَ الۡحَوَارِيُّوۡنَ نَحۡنُ اَنۡصَارُ اللّٰهِ

جو اللہ کی طرف راہنمائی کرنے میں میرے انصار ہوں؟ حواریوں نے کہا ہم اللہ کے انصار ہیں۔

| طَآئِفَةٌ | كَفَرَتْ | وَ | بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ | مِّنْۢ | طَّآئِفَةٌ | فَاٰمَنَتْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گروہ | اس نے انکار کیا | اور | بنی اسرائیل | سے | گروہ | پس وہ ایمان لائی |

فَاٰمَنَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْۢ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ وَكَفَرَتْ طَّآئِفَةٌ ۚ

پس بنی اسرائیل میں سے ایک گروہ ایمان لے آیا اور ایک گروہ نے انکار کر دیا۔

| ظٰهِرِیْنَ | فَاَصْبَحُوْا | عَدُوِّهِمْ | عَلٰی | اٰمَنُوْا | الَّذِیْنَ | فَاَیَّدْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| غالب آنے والے | پس وہ ہو گئے | ان کا دشمن | پر | وہ ایمان لائے | وہ لوگ | پس ہم نے تائید کی |

ع 2 5 10

فَاَیَّدْنَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا عَلٰی عَدُوِّهِمْ فَاَصْبَحُوْا ظٰهِرِیْنَ ﴿15﴾ ع

پس ہم نے اُن لوگوں کی جو ایمان لائے اُن کے دشمنوں کے خلاف مدد کی تو وہ غالب آ گئے۔

## سُوْرَةُ الْجُمُعَةِ مَدَنِیَّةٌ وَّهِیَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ اثْنَتَا عَشْرَةَ اٰیَةً وَّرُكُوْعَانِ

سورۃ الجُمُعَة مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی بارہ آیات اور دو رکوع ہیں۔

| الرَّحِیْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰهِ | بِسْمِ |
|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | اللہ | نام کے ساتھ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| مَا | وَ | السَّمٰوٰتِ | فِی | مَا | لِلّٰهِ | یُسَبِّحُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | اور | آسمان (جمع) | میں | جو | اللہ کی | وہ تسبیح کرتا ہے |

یُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا

اللہ ہی کی تسبیح کرتا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو

| الْحَكِیْمِ | الْعَزِیْزِ | الْقُدُّوْسِ | الْمَلِكِ | الْاَرْضِ | فِی |
|---|---|---|---|---|---|
| حکمت والا | کامل غلبہ والا | قدوس | بادشاہ | زمین | میں |

فِی الْاَرْضِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ الْعَزِیْزِ الْحَكِیْمِ ﴿2﴾

زمین میں ہے۔ وہ بادشاہ ہے۔ قدّوس ہے۔ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

| هُوَ | الَّذِىۡ | بَعَثَ | فِى | الۡاُمِّيّٖنَ | رَسُوۡلًا | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ جو | اس نے مبعوث کیا | میں | امّی/ان پڑھ (جمع) | رسول | ان میں سے |

هُوَ الَّذِىۡ بَعَثَ فِى الۡاُمِّيّٖنَ رَسُوۡلًا مِّنۡهُمۡ

وہی ہے جس نے اُمّی لوگوں میں انہی میں سے ایک عظیم رسول مبعوث کیا۔

| يَتۡلُوۡا | عَلَيۡهِمۡ | اٰيٰتِهٖ | وَ | يُزَكِّيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| وہ پڑھتا ہے | ان پر | اس کی آیات | اور | وہ انہیں پاک کرتا ہے |

يَتۡلُوۡا عَلَيۡهِمۡ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيۡهِمۡ

وہ اُن پر اس کی آیات کی تلاوت کرتا ہے اور انہیں پاک کرتا ہے

| وَ | يُعَلِّمُهُمُ | الۡكِتٰبَ | وَ | الۡحِكۡمَةَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ انہیں سکھاتا ہے | کتاب | اور | حکمت |

وَيُعَلِّمُهُمُ الۡكِتٰبَ وَالۡحِكۡمَةَ

اور انہیں کتاب کی اور حکمت کی تعلیم دیتا ہے

| وَ | اِنۡ | كَانُوۡا | مِنۡ | قَبۡلُ | لَفِىۡ | ضَلٰلٍ | مُّبِيۡنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ تھے | سے | پہلے | ضرور میں | گمراہی | کھلا کھلا |

وَاِنۡ كَانُوۡا مِنۡ قَبۡلُ لَفِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿3﴾

جبکہ اس سے پہلے وہ یقیناً کھلی کھلی گمراہی میں تھے۔

| وَّ | اٰخَرِيۡنَ | مِنۡهُمۡ | لَمَّا يَلۡحَقُوۡا | بِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور | دوسرے | ان میں سے | ابھی وہ نہیں ملے | ان کے ساتھ |

وَّاٰخَرِيۡنَ مِنۡهُمۡ لَمَّا يَلۡحَقُوۡا بِهِمۡ

اور انہی میں سے دوسروں کی طرف بھی (اسے مبعوث کیا ہے) جو ابھی اُن سے نہیں ملے۔

| وَ | هُوَ | الۡعَزِيۡزُ | الۡحَكِيۡمُ |
|---|---|---|---|
| اور | وہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ﴿4﴾

وہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

| ذٰلِكَ | فَضۡلُ | اللّٰهِ | يُؤۡتِيۡهِ | مَنۡ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | فضل | اللہ | وہ اسے دیتا ہے | جسے۔ جو | وہ چاہتا ہے |

ذٰلِكَ فَضۡلُ اللّٰهِ يُؤۡتِيۡهِ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ

یہ اللہ کا فضل ہے وہ اُس کو جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | ذُو الۡفَضۡلِ | الۡعَظِيۡمِ |
|---|---|---|---|
| اور | اللہ | فضل والا | بڑا |

وَاللّٰهُ ذُو الۡفَضۡلِ الۡعَظِيۡمِ ﴿5﴾

اور اللہ بہت بڑے فضل والا ہے۔

| مَثَلُ | الَّذِيۡنَ | حُمِّلُوا | التَّوۡرٰىةَ | ثُمَّ | لَمۡ يَحۡمِلُوۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| مثال | وہ لوگ | وہ اٹھوائے گئے | تورات | پھر | انہوں نے اسے نہیں اٹھایا |

مَثَلُ الَّذِيۡنَ حُمِّلُوا التَّوۡرٰىةَ ثُمَّ لَمۡ يَحۡمِلُوۡهَا

ان لوگوں کی مثال جن پر تورات کی ذمہ داری ڈالی گئی پھر اُسے (جیسا کہ حق تھا) انہوں نے اُٹھائے نہ رکھا،

| كَمَثَلِ | الۡحِمَارِ | يَحۡمِلُ | اَسۡفَارًا | بِئۡسَ | مَثَلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| مثال کی طرح | گدھا | وہ اٹھاتا ہے | کتابیں | برا | مثال |

كَمَثَلِ الۡحِمَارِ يَحۡمِلُ اَسۡفَارًا ؕ بِئۡسَ مَثَلُ

گدھے کی سی ہے جو کتابوں کا بوجھ اٹھاتا ہے۔ کیا ہی بُری ہے

| الۡقَوۡمِ | الَّذِيۡنَ | كَذَّبُوۡا | بِاٰيٰتِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| قوم | وہ لوگ | انہوں نے جھٹلایا | آیات کو | اللہ |

الۡقَوۡمِ الَّذِيۡنَ كَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ

اُن لوگوں کی مثال جنہوں نے اللہ کی آیات کو جھٹلایا

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يَهۡدِى | الۡقَوۡمَ | الظّٰلِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | ظالم (جمع) |

وَاللّٰهُ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِيۡنَ ﴿6﴾

اور اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| قُلۡ | یٰۤاَیُّهَا | الَّذِیۡنَ | هَادُوۡۤا | اِنۡ | زَعَمۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | اے | وہ لوگ | وہ یہودی ہوئے | اگر | تم نے گمان کیا |

قُلۡ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ هَادُوۡۤا اِنۡ زَعَمۡتُمۡ

تو کہہ دے کہ اے لوگو جو یہودی ہوئے ہو! اگر تم یہ گمان کرتے ہو

| اَنَّکُمۡ | اَوۡلِیَآءُ | لِلّٰهِ | مِنۡ | دُوۡنِ | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم | دوست (جمع) | اللہ کے | سے | سوا | لوگ |

اَنَّکُمۡ اَوۡلِیَآءُ لِلّٰهِ مِنۡ دُوۡنِ النَّاسِ

کہ سب لوگوں کے سوا ایک تم ہی اللہ کے دوست ہو

| فَتَمَنَّوُا | الۡمَوۡتَ | اِنۡ | کُنۡتُمۡ | صٰدِقِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس تم تمنا کرو | موت | اگر | تم ہو، تم تھے | سچے |

فَتَمَنَّوُا الۡمَوۡتَ اِنۡ کُنۡتُمۡ صٰدِقِیۡنَ ⑦

تو موت کی تمنّا کرو، اگر تم سچّے ہو۔

| وَ | لَا | یَتَمَنَّوۡنَهٗۤ | اَبَدًا | بِمَا | قَدَّمَتۡ | اَیۡدِیۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ اسکی تمنا کرتے ہیں | کبھی بھی | بسبب اس کے جو | اس نے آگے بھیجا | ان کے ہاتھ |

وَ لَا یَتَمَنَّوۡنَهٗۤ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتۡ اَیۡدِیۡهِمۡ ؕ

اور وہ ہر گز اس کی تمنّا نہیں کریں گے بسبب اس کے جو اُن کے ہاتھوں نے آگے بھیجا ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | عَلِیۡمٌۢ | بِالظّٰلِمِیۡنَ |
|---|---|---|---|
| اور | اللہ | خوب جاننے والا | ظالموں کو |

وَ اللّٰهُ عَلِیۡمٌۢ بِالظّٰلِمِیۡنَ ⑧

اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے۔

| قُلۡ | اِنَّ | الۡمَوۡتَ | الَّذِیۡ | تَفِرُّوۡنَ | مِنۡهُ | فَاِنَّهٗ | مُلٰقِیۡکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً | موت | وہ جو | تم بھاگتے ہو | اس سے | پس یقیناً وہ | تمہیں ملنے والی |

قُلۡ اِنَّ الۡمَوۡتَ الَّذِیۡ تَفِرُّوۡنَ مِنۡهُ فَاِنَّهٗ مُلٰقِیۡکُمۡ

تُو کہہ دے کہ یقیناً وہ موت جس سے تم بھاگ رہے ہو وہ یقیناً تمہیں آلے گی۔

| ثُمَّ | تُرَدُّوْنَ | اِلٰی | عٰلِمِ | الْغَیْبِ | وَ | الشَّھَادَۃِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | تم لوٹائے جاتے ہو | طرف | جاننے والا | غیب | اور | حاضر |

ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰی عٰلِمِ الْغَیْبِ وَ الشَّھَادَۃِ

پھر تم غیب اور حاضر کا دائمی علم رکھنے والے کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

| فَیُنَبِّئُکُمْ | بِمَا | کُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|
| پس وہ تمہیں آگاہ کرتا ہے | اس سے جو | تم تھے | تم کرتے ہو |

فَیُنَبِّئُکُمْ بِمَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿9﴾

ع 1/9 11

پس وہ تمہیں (اس کی) خبر دے گا جو تم کیا کرتے تھے۔

| یٰۤاَیُّھَا | الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْۤا | اِذَا | نُوْدِیَ | لِلصَّلٰوۃِ | مِنْ | یَّوْمِ | الْجُمُعَۃِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | وہ پکارا گیا | نماز کے لئے | سے | دن | جمعہ |

یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نُوْدِیَ لِلصَّلٰوۃِ مِنْ یَّوْمِ الْجُمُعَۃِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب جمعہ کے دن کے ایک حصّہ میں نماز کے لئے بلایا جائے

| فَاسْعَوْا | اِلٰی | ذِکْرِ | اللّٰہِ | وَ | ذَرُوا | الْبَیْعَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم جلدی کرتے ہوئے آؤ | طرف | ذکر | اللہ | اور | تم چھوڑ دو | تجارت |

فَاسْعَوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ وَ ذَرُوا الْبَیْعَ ؕ

تو اللہ کے ذکر کی طرف جلدی کرتے ہوئے بڑھا کرو اور تجارت چھوڑ دیا کرو۔

| ذٰلِکُمْ | خَیْرٌ | لَّکُمْ | اِنْ | کُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | بہتر | تمہارے لئے | اگر | تم ہو، تم تھے | تم جانتے ہو |

ذٰلِکُمْ خَیْرٌ لَّکُمْ اِنْ کُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿10﴾

یہ تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم علم رکھتے ہو۔

| فَاِذَا | قُضِیَتِ | الصَّلٰوۃُ | فَانْتَشِرُوْا | فِی | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | وہ ادا ہوئی | نماز | پس تم پھیل جاؤ | میں | زمین |

فَاِذَا قُضِیَتِ الصَّلٰوۃُ فَانْتَشِرُوْا فِی الْاَرْضِ

پس جب نماز ادا کی جا چکی ہو تو زمین میں منتشر ہو جاؤ

| وَ | ابۡتَغُوۡا | مِنۡ | فَضۡلِ | اللّٰهِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم چاہو۔تم تلاش کرو | سے | فضل | اللہ | اور |

وَ ابۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِ اللّٰهِ وَ

اور اللہ کے فضل میں سے کچھ تلاش کرو اور

| اذۡكُرُوا | اللّٰهَ | كَثِيۡرًا | لَّعَلَّكُمۡ | تُفۡلِحُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| تم یاد کرو | اللہ | بہت | تاکہ تم | تم کامیاب ہوتے ہو |

اذۡكُرُوا اللّٰهَ كَثِيۡرًا لَّعَلَّكُمۡ تُفۡلِحُوۡنَ ﴿11﴾

اللہ کو بکثرت یاد کرو تاکہ تم کامیاب ہوجاؤ۔

| وَ | اِذَا | رَاَوۡا | تِجَارَةً | اَوۡ | لَهۡوَا | اِنۡفَضُّوۡۤا | اِلَيۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | انہوں نے دیکھا | تجارت | یا | دل بہلاوا | وہ دوڑے | اس کی طرف |

وَاِذَا رَاَوۡا تِجَارَةً اَوۡ لَهۡوَا اِنۡفَضُّوۡۤا اِلَيۡهَا

اور جب وہ کوئی تجارت یا دل بہلاوا دیکھیں گے تو اس کی طرف دوڑ پڑیں گے

| وَ | تَرَكُوۡكَ | قَآئِمًا | قُلۡ | مَا | عِنۡدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے تجھے چھوڑا | کھڑا ہوا | تو کہہ دے | جو | پاس | اللہ |

وَ تَرَكُوۡكَ قَآئِمًا ؕ قُلۡ مَا عِنۡدَ اللّٰهِ

اور تجھے اکیلا کھڑا ہوا چھوڑ دیں گے۔تو کہہ دے کہ جو اللہ کے پاس ہے

| خَيۡرٌ | مِّنَ | اللَّهۡوِ | وَ | مِنَ | التِّجَارَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہتر | سے | دل بہلاوا | اور | سے | تجارت |

خَيۡرٌ مِّنَ اللَّهۡوِ وَ مِنَ التِّجَارَةِ ؕ

وہ دل بہلاوے اور تجارت سے بہت بہتر ہے

| وَ | اللّٰهُ | خَيۡرُ | الرّٰزِقِيۡنَ |
|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بہتر | رزق دینے والے |

وَ اللّٰهُ خَيۡرُ الرّٰزِقِيۡنَ ﴿12﴾

اور اللہ رزق عطا کرنے والوں میں سب سے بہتر ہے۔

ع 2 3 12

# سُوْرَةُ الْمُنٰفِقُوْنَ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ اثْنَتَا عَشْرَةَ اٰيَةً وَّرُكُوْعَانِ

سورۃ الْمُنٰفِقُوْن مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی بارہ آیات اور دو رکوع ہیں۔

| الرَّحِيْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰهِ | بِسْمِ |
|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | اللہ | نام کے ساتھ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| اللّٰهِ | لَرَسُوْلُ | اِنَّكَ | نَشْهَدُ | قَالُوْا | الْمُنٰفِقُوْنَ | جَآءَكَ | اِذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | ضرور رسول | یقیناً تو | ہم گواہی دیتے ہیں | انہوں نے کہا | منافقین | وہ تیرے پاس آیا | جب |

اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ۘ

جب منافق تیرے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں ہم گواہی دیتے ہیں کہ ضرور تُو اللہ کا رسول ہے۔

| لَرَسُوْلُهٗ | اِنَّكَ | يَعْلَمُ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| ضرور اس کا رسول | یقیناً تو | وہ جانتا ہے | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ ؕ

اور اللہ جانتا ہے کہ تُو یقیناً اس کا رسول ہے۔

| لَكٰذِبُوْنَ | الْمُنٰفِقِيْنَ | اِنَّ | يَشْهَدُ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ضرور جھوٹ بولنے والے | منافقین | یقیناً | وہ گواہی دیتا ہے | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ ۚ②

پھر بھی اللہ گواہی دیتا ہے کہ منافق یقیناً جھوٹے ہیں۔

| اللّٰهِ | سَبِيْلِ | عَنْ | فَصَدُّوْا | جُنَّةً | اَيْمَانَهُمْ | اِتَّخَذُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | راستہ | سے | پس انہوں نے روکا | ڈھال | ان کی قسمیں | انہوں نے بنایا |

اِتَّخَذُوْٓا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

انہوں نے اپنی قسموں کو ڈھال بنا رکھا ہے۔ پس وہ اللہ کے راستے سے روکتے ہیں۔

وقف لازم

| يَعۡمَلُوۡنَ | كَانُوۡا | مَا | سَآءَ | اِنَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| وہ کرتے ہیں | وہ تھے | جو | بُرا | یقیناًوہ |

اِنَّهُمۡ سَآءَ مَا كَانُوۡا يَعۡمَلُوۡنَ ③

یقیناً بہت بُرا ہے جو وہ عمل کرتے ہیں۔

| كَفَرُوۡا | ثُمَّ | اٰمَنُوۡا | بِاَنَّهُمۡ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کفر کیا | پھر | وہ ایمان لائے | اس وجہ سے کہ وہ | یہ، وہ |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ اٰمَنُوۡا ثُمَّ كَفَرُوۡا

یہ اس لئے ہے کہ وہ ایمان لائے پھر انکار کردیا

| يَفۡقَهُوۡنَ | لَا | فَهُمۡ | قُلُوۡبِهِمۡ | عَلٰى | فَطُبِعَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ سمجھتے ہیں | نہیں | پس وہ | ان کے دل | پر | پس مہر کی گئی |

فَطُبِعَ عَلٰى قُلُوۡبِهِمۡ فَهُمۡ لَا يَفۡقَهُوۡنَ ④

تو ان کے دلوں پر مہر کردی گئی۔ پس وہ سمجھ نہیں رہے۔

| اَجۡسَامُهُمۡ | تُعۡجِبُكَ | رَاَيۡتَهُمۡ | اِذَا | وَ |
|---|---|---|---|---|
| ان کے اجسام | وہ تجھے پسند آتی ہے | تو نے انہیں دیکھا | جب | اور |

وَاِذَا رَاَيۡتَهُمۡ تُعۡجِبُكَ اَجۡسَامُهُمۡ ؕ

اور جب تو انہیں دیکھتا ہے تو ان کے جسم تیرا دل لبھاتے ہیں

| مُّسَنَّدَةٌ | خُشُبٌ | كَاَنَّهُمۡ | لِقَوۡلِهِمۡ | تَسۡمَعۡ | اِنۡ يَّقُوۡلُوۡا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سہارے سے چنی ہوئی | لکڑیاں | گویا کہ وہ | ان کی بات کو | تو سنتا ہے | اگر وہ کہیں | اور |

وَاِنۡ يَّقُوۡلُوۡا تَسۡمَعۡ لِقَوۡلِهِمۡ ؕ كَاَنَّهُمۡ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ

اور اگر وہ کچھ بولیں تو تو اُن کی بات سنتا ہے۔ وہ ایسے ہیں جیسے ایک دوسرے کے سہارے چنی ہوئی خشک لکڑیاں۔

| فَاحۡذَرۡهُمۡ | الۡعَدُوُّ | هُمُ | عَلَيۡهِمۡ | صَيۡحَةٍ | كُلَّ | يَحۡسَبُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو ان سے بچ | دشمن | وہ | ان پر | بجلی کی کڑک | ہر | وہ گمان کرتے ہیں |

يَحۡسَبُوۡنَ كُلَّ صَيۡحَةٍ عَلَيۡهِمۡ ؕ هُمُ الۡعَدُوُّ فَاحۡذَرۡهُمۡ ؕ

وہ بجلی کے ہر کڑکے کو اپنے ہی اوپر (کڑکتا ہوا) سمجھتے ہیں۔ وہی دشمن ہیں پس اُن (کے شر) سے بچ۔

| قٰتَلَهُمُ | اللّٰهُ | اَنّٰى | يُؤْفَكُوْنَ | وَ | اِذَا | قِيْلَ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان پر لعنت ہو، ان پر مار ہو | اللہ | کہاں | وہ الٹے پھرائے جاتے ہیں | اور | جب | کہا گیا | ان سے |

قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۡ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ⑤ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ

اللہ کی اُن پر لعنت ہو۔ وہ کہاں اُلٹے پھرائے جاتے ہیں۔ اور جب انہیں کہا جاتا ہے

| تَعَالَوْا | يَسْتَغْفِرْ | لَكُمْ | رَسُوْلُ | اللّٰهِ | لَوَّوْا | رُءُوْسَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم آؤ | وہ بخشش طلب کرے | تمہارے لئے | رسول | اللہ | انہوں نے موڑا | ان کے سر |

تَعَالَوْا يَسْتَغْفِرْ لَكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَوَّوْا رُءُوْسَهُمْ

کہ آؤ اللہ کا رسول تمہارے لئے بخشش طلب کرے، وہ اپنے سَر موڑ لیتے ہیں

| وَ | رَاَيْتَهُمْ | يَصُدُّوْنَ | وَ | هُمْ | مُّسْتَكْبِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو نے انہیں دیکھا | وہ روکتے ہیں | اور | وہ | استکبار کرنے والے |

وَرَاَيْتَهُمْ يَصُدُّوْنَ وَهُمْ مُّسْتَكْبِرُوْنَ ⑥

اور تو انہیں دیکھتا ہے کہ وہ استکبار کرتے ہوئے (قبولِ حق سے) رُک جاتے ہیں۔

| سَوَآءٌ | عَلَيْهِمْ | اَسْتَغْفَرْتَ | لَهُمْ | اَمْ | لَمْ تَسْتَغْفِرْ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| برابر | ان پر | خواہ تو نے بخشش طلب کی | ان کے لئے | یا | تو نے بخشش طلب نہیں کی | ان کے لئے |

سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ اَسْتَغْفَرْتَ لَهُمْ اَمْ لَمْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ؕ

ان پر برابر ہے خواہ تُو ان کے لئے بخشش طلب کرے یا ان کے لئے بخشش نہ طلب کرے۔

| لَنْ يَّغْفِرَ | اللّٰهُ | لَهُمْ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَهْدِى | الْقَوْمَ | الْفٰسِقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ہرگز نہیں بخشے گا | اللہ | ان کو | یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | فاسق لوگ |

لَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ⑦

اللہ ہرگز انہیں نہیں بخشے گا۔ یقیناً اللہ فاسق لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔

| هُمُ | الَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | لَا تُنْفِقُوْا | عَلٰى | مَنْ | عِنْدَ | رَسُوْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ لوگ | وہ کہتے ہیں | تم خرچ نہ کرو | پر | جو | پاس | رسول | اللہ |

هُمُ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ لَا تُنْفِقُوْا عَلٰى مَنْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

یہی وہ لوگ ہیں جو کہتے ہیں کہ جو لوگ اللہ کے رسول کے پاس رہتے ہیں ان پر خرچ نہ کرو

| الْاَرْضِ | وَ | السَّمٰوٰتِ | خَزَآئِنُ | لِلّٰهِ | وَ | حَتّٰى يَنْفَضُّوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زمین | اور | آسمان (جمع) | خزانے | اللہ کے لئے | اور | یہاں تک کہ وہ بھاگ جائیں |

حَتّٰى يَنْفَضُّوْا ؕ وَلِلّٰهِ خَزَآئِنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

یہاں تک کہ وہ بھاگ جائیں۔ حالانکہ آسمانوں اور زمین کے خزانے اللہ ہی کے ہیں

| يَفْقَهُوْنَ | لَا | الْمُنٰفِقِيْنَ | لٰكِنَّ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ سمجھتے ہیں | نہیں | منافقین | لیکن | اور |

وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَفْقَهُوْنَ ⑧

لیکن منافقین سمجھتے نہیں۔

| الْاَذَلَّ | مِنْهَا | الْاَعَزُّ | لَيُخْرِجَنَّ | الْمَدِيْنَةِ | اِلَى | رَّجَعْنَآ | لَئِنْ | يَقُوْلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| زیادہ ذلیل | اس سے | زیادہ معزز | ضرور وہ نکالے گا | مدینہ | طرف | ہم لوٹے | ضرور اگر | وہ کہتے ہیں |

يَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ ؕ

وہ کہتے ہیں اگر ہم مدینہ کی طرف لوٹیں گے تو ضرور وہ جو سب سے زیادہ معزز ہے اُسے جو سب سے زیادہ ذلیل ہے اس میں سے نکال باہر کرے گا۔

| لِلْمُؤْمِنِيْنَ | وَ | لِرَسُوْلِهٖ | وَ | الْعِزَّةُ | لِلّٰهِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مومنوں کے لئے | اور | اسکے رسول کے لئے | اور | عزت | اللہ کے لئے | اور |

وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ

حالانکہ عزت تمام تر اللہ اور اس کے رسول کی ہے اور مومنوں کی،

| يَعْلَمُوْنَ | لَا | الْمُنٰفِقِيْنَ | لٰكِنَّ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ جانتے ہیں | نہیں | منافقین | لیکن | اور |

وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ⑨

لیکن منافق لوگ جانتے نہیں۔

ع 1 9 13

| اَمْوَالُكُمْ | لَا تُلْهِكُمْ | اٰمَنُوْا | الَّذِيْنَ | يٰٓاَيُّهَا |
|---|---|---|---|---|
| تمہارے اموال | وہ تمہیں غافل نہ کرے | وہ ایمان لائے | وہ لوگ | اے |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تمہیں تمہارے اموال

